محمدؐ حنیف رامے

# اقبالؒ اور سوشلزم

بالشوزم + خدا = اسلام

○

اسلامی دنیا کے آس پاس اشتراکیت کی صورت میں جو نیا اقتصادی تجربہ کیا جا رہا ہے اُس سے اسلام کے مقدّر اور اس کی اصل رُوح کے بارے میں ہماری آنکھیں کھل جانی چاہییں۔

○

جو حرفِ قل العفو میں پوشیدہ ہے اب تک
اس دور میں شاید وہ حقیقت ہو نمودار

البیان
چوک انارکلی ○ لاہور

# اپنے ہم سفر محمد صفدر میو کے نام

۶۶/۱۹۶۵ء کے اُن اضطرابی دنوں کی یاد میں جب چند قلندروں نے
اِسلامی سوشلزم کو اپنا لائحہ عمل بنایا اور مسٹر اے۔ کے۔ سومار کو "اسلامی
سوشلزم کی پہلی لڑائی" میں چاروں شانے چت گرایا۔

○

اور اب ۷۰-۱۹۶۸ء کے انقلابی دَور میں، جب کہ مودودیت اور
اس کے پشت پناہوں اور حواریوں کے ساتھ "اسلامی سوشلزم کی
دُوسری لڑائی" جاری ہے، دُعا ہے کہ خداوند کریم ہمیں بصیرت، استقامت
اور نصرت بخشے۔

# ترتیب

# پیش لفظ

اقبال تصورِ پاکستان کا خالق تھا۔ پاکستان کی صورت میں اس نے مسلمانانِ ہند کی جس آزاد ریاست کا خواب دیکھا تھا اُس کے بارے میں ۱۹۳۰ء کے خطبۂ الہ آباد ہی میں اس نے واضح کر دیا تھا کہ :

" اس (پاکستان) کے ذریعے اسلام کو یہ موقع ملے گا کہ وہ اُس چھاپ سے نجات پا سکے گا جو عرب ملوکیت نے اس پر لگا رکھی ہے اور یُوں یہ اپنے قانون، اپنی تعلیم، اپنی ثقافت کو تحریک دے کر انہیں اپنی اصل رُوح اور رُوحِ عصر سے قریب تر لا سکے گا۔ "

اِقبال ہماری فکری تاریخ کا ایک ایسا مقام ہے جو جدید اور قدیم کا سنگم ہے۔ وہ ہمارا ایک ایسا حال ہے جہاں ہمارا ماضی اور ہمارا مستقبل با معنی بن جاتے ہیں، ایک جیتی جاگتی معنویت پا جاتے ہیں۔ وہ ایک ایسا روشن نقطہ، اور ایسا آتشیں لمحہ ہے جہاں اُمّتِ مسلمہ کے مکانی وجُود میں زمان کا حیات آفریں شعلہ داخل ہو کر اُسے تاریخ کی بغیچ کے دُو بدو لا کھڑا کرتا اور طبق در طبق آگے بڑھنے کی جرأت بخش دیتا ہے۔

اقبال مسلمانانِ ہند کا ہاتھ قائدِ اعظم کے ہاتھ میں دے کر خدا کو پیارا ہو گیا۔ قائدِ اعظم پاکستان ہمارے حوالے کر کے آخرت کے سفر پر نکل گئے اور ہم ہیں کہ ابھی یہی فیصلہ نہیں کر سکے کہ ہمارا منصب وقت کے بے پایاں بہاؤ میں پاکستان کو ساکت و جامد

رکھنا ہے یا اُسے اُن خطوط پر آگے بڑھانا ہے جن سے پلاسی سے پاکستان تک کی ہماری دو سو سالہ سامراج دشمن جدّ وجہد کا وہ نقشہ مرتب ہُوا ہے جو اقبال کے فکر اور قائدِ اعظمؒ کے عمل سے ہم نے ورثے میں پایا ہے۔

اقبال نے اپنے خطبات کی بسم اللہ قرآن حکیم کے بارے میں یہ کہہ کر کی تھی کہ "یہ ایسی کتاب ہے جو نظریے کی نسبت عمل پر زیادہ زور دیتی ہے" درحقیقت دین محض نظریہ ہوتا ہی نہیں، وُہ تو نظریہ عمل ہوتا ہے اور جب بھی نظریے کو زیرِ عمل لایا جائے گا اُسے تقدس اور تجرید کے جزدان سے نکالنا پڑے گا اور اس آب و گِل کی دُنیا میں اُسے بالکل اُسی طرح اپنی قلبِ ماہیت کرنی ہوگی جیسے مٹی میں بیج اپنا پہلا قالب کھو دیتا اور ایک نئے قالب میں ڈھل جاتا ہے۔ موت کے اسی ذائقے کے نتیجے میں بیج سے برگ و بار پھوٹتے ہیں، پھُول کھِلتے اور ان میں خوشبُو بستی ہے، پھل آتے ہیں اور ان میں رَس پڑتا ہے۔ نظریہ جب تک عمل کی کٹھالی میں نہ پڑے ایمان نہیں بنتا اور ایمان ایک ایسی متحرک حقیقت ہے کہ اپنی تکمیل کے لیے عمل کے نت نئے قالب طلب کرتی رہتی ہے۔

لیکن کچھ لوگوں کو نظریات کے بیج بہت عزیز ہوتے ہیں اور وُہ انہیں عمل کی لُو سے اُسی طرح محفوظ رکھنے کی کوشش کرتے ہیں جیسے بخیل بنیے "سکّے" گنتے رہتے ہیں اور انہیں زندگی کی نعمتوں میں نہیں بدلتے۔ ان لوگوں کو نظریات کی عصمت کا اتنا خیال رہتا ہے کہ وقت جوانی کی طرح ڈھل جاتا ہے اور کھیتی بنجر رہ جاتی ہے۔ شاید ان لوگوں کو زمانے سے، یا دہر سے، ڈر آتا ہے ــــ اور کیوں نہ آئے، آخر نبئ کریمؐ نے فرمایا ہے کہ دہر کو بُرا نہ کہو کہ دہر خدا ہے، دہر سے ڈرنا ہی چاہیے کہ اس سے ڈرنا خُدا سے ڈرنا ہے۔ مگر نہیں، یہ لوگ دہر سے نہیں دہریت سے ڈرتے ہیں، خدا سے نہیں خدائی سے ڈرتے ہیں۔ جس کائنات کی ہر قوت کو خُدا نے انسان کے لیے مسخر کر دیا یہ لوگ اُسی سے خوف کھاتے ہیں اور اُسی کی رُوح کی دستبرد سے، جو زمانے، دہر

یا وقت میں اظہار پا رہی ہے، اپنے نظریات کو محفوظ رکھنے میں کوشاں ہیں۔ ان کا سارا زور نظریات پر ایمان کی حفاظت میں صرف ہو جاتا ہے اور ایمان کو عمل میں لانے کی مہلت ہی نہیں ملتی۔ یہ "الذین آمنوا" نہ جانے "الذین آمنوا وعملوا الصٰلحٰت" کیوں بننا پسند نہیں کرتے۔

دراصل عمل میں بہت درد اُٹھتا ہے، عمل کا رستہ بہت کٹھن ہے۔ اسی لیے مسلمانوں نے صدیوں تک اسلام کی حکمتِ عملی پر بے عملی کے جزدان چڑھائے رکھے لیکن جیسا کہ نظریہ پرست سمجھتے ہیں، زمانہ (یا دہر کہہ لیجیے) بہت خراب ہے۔ وُہ تقاضیٰ کرتا ہے کہ یا آگے بڑھو یا پیچھے ہٹو۔ وہ سکون نہیں تغیر سے عبارت ہے اور تغیر کے گونجتے گرجتے پانیوں میں تیرنے کے لیے جزدان کے لنگر کی نہیں اجتہاد کے چپوؤں کی ضرورت ہوتی ہے؛ اس منزل پر عیشِ نیام سے گزر کر نظریے کو ذوالفقارِ علی بن جانا پڑتا ہے۔ اقبال نے کہا تھا:

> "اسلام کے مطابق زندگی کی بنیاد ازلی وابدی رُوحانی قدروں پر ہے۔ لیکن زندگی کی نشوونما نت نئے قالبوں میں ہوتی ہے۔ جو معاشرہ اس حقیقت کی بُنیاد پر اُبھرے گا اِس کے لیے ضرُوری ہو گا کہ وہ زندگی کے نظم و ضبط کی خاطر مستقل اور ابدی اصُولوں (وحی) کی پیروی کرے لیکن اگر ان ابدی اصُولوں کے متعلق یہ سمجھ لیا جائے کہ ان کے مفہوم میں پھیلاؤ کا امکان ہی نہیں تو اس سے زندگی، جو اپنی فطرت میں متحرک واقع ہوئی ہے، جامد ہو کر رہ جائے گی۔"

اقبال نے اپنے خطبات میں جہاں یہ کہا تھا کہ اسلام میں اجتہاد کا دروازہ بند ہونے کی بات محض افسانہ ہے وہاں اُس نے ہماری توجہ اس طرف بھی دلائی تھی کہ:

"اسلامی دُنیا کے آس پاس اشتراکیت کی صُورت میں جو نیا تجربہ کیا جا رہا ہے اُس سے اسلام کے مقدر اور اس کی اصل رُوح کے بارے میں ہماری آنکھیں کھُل جانی چاہییں۔"
اگر اس موقع پر خطبۂ الٰہ آباد کے پاکستان سے متعلقہ اقتباس کو دُہرا دیا جائے تو نامناسب نہ ہوگا۔

" اِس کے ذریعے اسلام کو یہ موقع ملے گا کہ وہ اس چھاپ سے نجات پا سکے گا جو عرب ملوکیت نے اس پر لگا رکھی ہے اور یُوں یہ اپنے قانُون، اپنی تعلیم، اپنی ثقافت کو تحریک دے کر انہیں اپنی اصل رُوح اور رُوحِ عصر سے قریب تر لا سکے گا۔ "

اگر اشتراکیت کا تجربہ اسلام کے مقدر اور اس کی اصل رُوح کی تصویر دکھا سکتا ہے، اور اس تصویر کو پاکستان کے ذریعے ایک محسُوس قالب عطا کرنا مقصود ہے تو پاکستان کے لیے اشتراکیت کیونکر حرام قرار دی جا سکتی ہے جب کہ اقبال کو اصرار ہے کہ اِسلام خود ایک طرح کی اشتراکیت ہے جیسا کہ اُنہوں نے خواجہ غلام السیّدین کے نام اپنے ایک خط میں لکھا ہے۔ اِس خط میں اُنہوں نے سوشلزم کو نہیں "مذہب کے بارے میں سوشلسٹوں کے رویے" کو غلط قرار دیا ہے۔

" باقی رہا سوشلزم، سو اِسلام خود ایک قسم کا سوشلزم ہے جس سے مسلمان سوسائٹی نے آج تک بہت کم فائدہ اٹھایا ہے۔ "

جب اقبال قائدِاعظم کو قیامِ پاکستان کے لیے کوشاں ہونے کی ترغیب دے رہا تھا اور اِس ضمن میں انہیں بسترِ مرگ سے مسلسل خط لکھ رہا تھا تو ۲۱ ر جون ۱۹۳۷ء کو اُس نے لکھا تھا:

" اسلام کے لیے اشتراکی جمہُوریت (لینن کی سیاسی پارٹی کا نام "اشتراکی جمہُوری پارٹی" تھا اور اشتراکی جمہوریت کی اصطلاح

سوشلزم کے مترادف تھی) کو کسی موزوں شکل میں قبول کرنا اور اسے اسلامی
قانون کے مطابق زیرِ عمل لانا حقیقت میں اسلام سے انحراف
نہیں بلکہ اسلام کی اصل پاکیزگی کی طرف لوٹنے کے مترادف ہوگا۔"

کیا اقبال اپنی عمر، فکر اور بصیرت کے آخری مدارج پر ایک اسلامی سوشلسٹ جمہوریہ کا خواب نہیں دیکھ رہا ؟ اور کیا یہ خواب آج محض اس لیے مردود نہیں قرار دیا جا رہا کہ اسے شرمندۂ تعبیر کرنے کے لیے جو عناصر اُٹھے ہیں وہ نہ تو اسلام کے خود ساختہ ٹھیکیدار ہیں اور نہ اقبال کے طفیلی مجاور — وہ لوگ جن کے خیال میں کل تک اقبال "اسلامی سوشلسٹ جمہوریت" کا پیغمبر تھا اور جو اسے "سوشلزم کا اسلامی مفسّر" گردانتے تھے آج محض اس لیے اِنھی خطوط پر جدّ و جہد کرنے والے ذوالفقار علی بھٹو اور پاکستان پیپلز پارٹی کے خلاف پنجے جھاڑ کر پڑ گئے ہیں کہ کہیں ان کے آئینۂ خیال میں عمل کی سنگینی سے کوئی بال نہ آ جائے حالانکہ اقبال نے کہا تھا :

تُو بچا بچا کے نہ رکھ اسے ترا آئینہ ہے وُہ آئینہ
کہ شکستہ ہو تو عزیز تر ہے نگاہِ آئینہ ساز میں

ایک بات اور —

اقبال مادہ پرست نہیں، لیکن وہ مادّے کو یکسر رد نہیں کرتا بلکہ مادّے اور رُوح کو ہم رشتہ سمجھتا ہے اور مادیت کو رُوحانیت کی بلندیوں پر فائز کرنے کی امید پالتا ہے۔ یہی وہ مقام ہے جہاں وہ بالشوزم + خدا = اسلام کا فارمولا پیش کرتا ہے۔

یہ مختصر سی کتاب اس مقصد سے مرتب نہیں کی گئی کہ اقبال کو دہریہ سوشلسٹ یا کمیونسٹ ثابت کیا جائے۔ حقیقت یہ ہے کہ کتاب کا مرتب اور مضمون نگاروں میں سے کوئی بھی دہریہ نہیں بلکہ سب کو اپنے مسلمان ہونے پر فخر ہے۔ اقبال نے ایک مسلمان ہی کی حیثیت سے سوشلزم کے تجربے میں دلچسپی لی تھی اور اس کے امکانات سے اُمّتِ مسلمہ کو

آگاہ کیا تھا۔ جہاں تک ملوکیت، نوآبادیاتی استعمار، سرمایہ داری اور جاگیرداری کے بتوں کو پاش پاش کرنے کا تعلق ہے اقبال نے سوشلزم کو دل کھول کر سراہا تھا، البتہ مذہب کے بارے میں سوشلسٹوں کے رویے کو غلط قرار دیا تھا۔ یوں بھی سوشلزم کے مقابل جس طرح کی فرسودہ اور بے ہودہ عیسائیت تھی اُس کا مٹ جانا ہی بہتر تھا۔ اقبال ہر قسم کے منافقانہ مذہب کو خواہ وہ اسلام ہی کے نام سے انسانوں کا استحصال کر رہا ہو مٹا دینے کا قائل تھا۔ "بالِ جبریل" میں خدا کا فرمان ہے :

حق را بسجودے، صنماں را بطوافے

بہتر ہے چراغِ حرم و دیر بجھا دو

اُس وقت مذہب کے زیرِ سایہ ملوکیت، نوآبادیاتی استعمار، سرمایہ داری اور جاگیرداری کے بتوں کی عملداری قائم تھی۔ جب رُوس میں انقلاب برپا ہوا تو وہ اسلام کہیں چراغ لے کر ڈھونڈنے سے بھی نظر نہ آتا تھا جس نے اپنی پاکیزگی میں انسانیت کو ان سب بتوں سے نجات دلائی تھی۔ اقبال اس کوتاہی کو سوشلزم کی نہیں مسلمانوں کی کوتاہی سمجھتا ہے۔ چنانچہ اس کا لینن خدا کے حضور میں عرض کرتا ہے کہ دُنیا میں جو نظام تیرے نام سے رائج ہے اُسے دیکھتے ہوئے میں کیسے سمجھتا کہ تُو ہے یا کہ نہیں ہے۔ البتہ جب وُہ خدا کے رُوبرُو آتا ہے تو ایمان لانے میں دیر نہیں کرتا۔ اقبال نے اِس تمثیل کو دلیل میں بھی ڈھالا ہے

" کوئی عمرانی نظام دہریت کی اساس پر باقی نہیں رہ سکتا۔ جونہی رُوس میں حالات ٹھیک ہو جائیں گے اور اس کے باشندوں کو اطمینان سے غور کا وقت ملے گا وُہ اپنے نظام کے لیے کوئی مثبت بنیاد تلاش کرنے پر مجبُور ہو جائیں گے۔ "

(سر فرانسس ینگ ہسبنڈ کے نام خط۔ ۳۰۔ جولائی ۱۹۳۱ء)

یہ مثبت بنیاد کیا ہے ؟ ۔ اسے اقبال نے لا اور اِلّا کے حوالے سے بیان

کیا ہے۔ لا سوشلزم کا برپا کیا ہوا وہ انقلاب ہے جس نے ملوکیت، نوآبادیاتی استعمار، سرمایہ داری اور جاگیرداری کے بت توڑ دیے ہیں لیکن ابھی اِلّا کے ذریعے اللہ کا اقرار نہیں کیا۔ اسلام جو انقلاب برپا کرنا چاہتا ہے اس کا پہلا حصّہ بھی لا الہ ہے جو منفی اور تخریبی نوعیت کا حامل ہے البتہ اس کا دُوسرا حصہ الا اللہ ہے جو اثباتی اور تعمیری کردار رکھتا ہے۔ الا اللہ کی منزل پر انسان تمام جھُوٹے خداؤں کی نفی کے بعد ایک وحدہٗ لاشریک خدُا کا اقرار کرتا ہے۔ اقبال ہم سے یہی چاہتا ہے کہ مکمّل اسلامی انقلاب برپا کرنے کے لیے اُٹھیں اور لا الہ کی ضرُوری اور اہم منزل کو پار کر جائیں کہ اس کے بغیر الا اللہ کی منزل نہیں کھلتی۔ چونکہ وُہ زندگی کے تغیر پذیر ہر کو مانتا ہے اس لیے آج کے زمان و مکاں میں لا الہ کی منزل سر کرنے کیلئے سوشلزم سے استفادے کی اجازت دیتا ہے۔ لیکن اس کا کیا علاج کہ آج ہمارے یہاں اقبال ہی کے نام پر اس راہ کے مجاہدوں کو نہ صرف روکا اور ٹوکا جا رہا ہے بلکہ کافر قرار دیا جا رہا ہے۔

اقبال کو یقین تھا کہ سوشلزم لا سے الا کی جانب بڑھے گی۔ آج ہمارے کچھ نیک دل لوگ دُعا گو ہیں کہ ماؤزے تنگ مسلمان ہو جائے لیکن وہ ایک بات نظرانداز کر جاتے ہیں۔ اقبال نے تصوّرِ پاکستان پیش کر کے یہ کام اہلِ پاکستان کے ذمّے لگایا ہے کہ وہ ایک ایسا انقلابی معاشرہ اُبھاریں جس میں لا الہ اور الا اللہ — نفی و اثبات — دونوں اصُول کارفرما ہوں۔

اسی کا نام اسلامی سوشلزم ہے۔ صرف اسی کے ذریعے ہم مُلوکیت، نوآبادیاتی استعمار، سرمایہ داری اور جاگیرداری کی لعنتوں سے چھٹکارا پا سکیں گے اور صرف اسی طرح ہم اس گرداب سے بچ سکیں گے جو لا اور الا کے درمیانی اندھیروں میں سوشلسٹ معاشروں کو گھیرے ہُوئے ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ دُنیا کی سب سے بڑی مسلم مملکت ہونے کے اعتبار سے ہمارا فرض

ہے کہ نہ صرف دُوسرے مسلم ممالک کے لیے لا الٰہ الا اللہ کی بھرپور عملی تفسیر پیش کریں بلکہ لا اور الا کے درمیان سرگرداں سوشلسٹ معاشروں کے لیے بھی مشعلِ راہ بنیں۔ ایسا صرف اسی طرح ہو سکتا ہے کہ لا کی منزل عبُور کر کے سوشلزم نے جو سیاسی اور معاشی آزادیاں حاصل کر لی ہیں ہم اُن سے بھی بہرہ ور ہوں اور ساتھ ہی الا کی منزل کے فاتح بن کر ان عظیم اخلاقی، انسانی اور رُوحانی قدروں کے امین بھی بن جائیں جو انسان کو خُدا کا رفیق بناتی ہیں۔ صرف اس مقام پر ہمارے منہ سے یہ دُعا سجتی ہے کہ خداوندِ کریم لا کہہ گزرنے والوں کو الا کہنے کی توفیق بخش! پہلے ہمارا ایمان عمل کی کسوٹی پر پُورا اُترے گا، پھر اس ایمان کے نُور سے کوئی اور بھی فیض پا سکے گا۔

یہ ایمان نہ تو دہریہ سوشلسٹوں یا کمیونسٹوں کی طرح محض لا کہنے سے پُورا ہو سکتا ہے اور نہ مودودیت کی طرح صرف الا کہنے سے۔ لا سے گریز کر کے مودودی جماعت اور اس کے حاشیہ بردار اپنی آستینوں میں ملوکیت، نو آبادیاتی استعمار، سرمایہ داری اور جاگیرداری کے وُہی بُت چھپانے کی کوشش کرتے ہیں جنہیں لا کہنے والوں نے پاش پاش کر دیا:

اگرچہ بُت ہیں "جماعت" کی آستینوں میں
مجھے ہے حکمِ اذاں، لا الٰہ الا اللہ

مودُودی جماعت نے کلمۂ طیبہ کی تحریف کر کے اسے صرف الا اللہ تک محدُود کر دیا ہے اور لا الٰہ کا حصّہ حذف کر دیا ہے۔ ہم اقبال کے تتبع میں کلمے کو پورا کرنا چاہتے ہیں:
لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ بلکہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ، مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہ ۝

چھ مضامین پر مشتمل یہ مختصر سی کتاب اگر کسی دوست کو بھا جائے تو اُسے میری طرح ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم (مرحوم)، پروفیسر عزیز احمد، پروفیسر محمد عثمان، پروفیسر خواجہ محمد زکریا اور محمد صفدر میر کا شکر گزار ہونا چاہیے۔ ان مضامین کی اشاعت کے لیے

مجھے ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم کی کتاب "فکرِ اقبال" کے ناشرین ــ ادارۂ ثقافتِ اسلامیہ، پروفیسر عزیز احمد کی کتاب "اقبال ــ نئی تشکیل" کے ناشرین ــ گلوب پبلشرز لاہور اور پروفیسر محمد عثمان کی کتاب "حیاتِ اقبال کا جذباتی دَور" کے ناشرین ـــــ مکتبۂ جدید لاہور کا بھی شکریہ ادا کرنا ہے ـــــ بقیہ تینوں مضامین ہفت رُوزہ "نصرت" لاہور میں شائع ہُوئے تھے۔

ـــــــــــ محمد حنیف رامے

پروفیسر خواجہ محمّد زکریا

# اقبال اور اشتراکیت

اشتراکیت سے اقبال کی دلچسپی ۱۹۱۷ء کے انقلابِ روس کے بعد شروع ہوتی ہے۔ اس سے پہلے اُنہوں نے نثر یا نظم میں اشتراکیت یا اس کے فلسفی کارل مارکس کے بارے میں اشارۃً بھی کوئی بات نہیں کہی، حالانکہ اگر ابتدا میں انہیں اس سے دلچسپی ہوتی تو "فلسفۂ عجم" میں مزدک کے ساتھ حاشیے میں کارل مارکس کا ذکر آ ہی سکتا تھا۔ مگر مزدک کے بارے میں محض یہ لکھ کر آگے بڑھ گئے ہیں:۔

"اب ہم ایرانِ قدیم کے مشہور اشتراکیہ مزدک کی طرف متوجّہ ہوتے ہیں — اشتراکیت کا یہ پہلا پیغمبر نوشیروان عادل کے عہد میں (۵۳۱ء تا ۵۷۸ء) ظاہر ہُوا— اُس نے یہ تعلیم دی کہ اشیاء کا اختلاف و تنوّع مستقل اور ازلی قوتوں کے امتزاج و اتحاد کا نتیجہ ہے — مزدک کہتا ہے کہ تمام انسان مساوی ہیں اور انفرادی جائداد کا تصوّر مخالف دیوتاؤں کا پیش کردہ ہے جس کا مقصد یہ ہے کہ خُدا کی کائنات کو ایک لامحدُود تباہی کا منظر بنا دیں۔"

حال ہی میں علامہ کی ایک ڈائری (سٹرے ری فلیکشنز) شائع ہوئی ہے، جسے اُنہوں نے ۱۹۱۰ء میں لکھنا شروع کیا تھا۔ اس میں بہت سے اہم فلسفیوں اور شاعروں کے بارے میں اپنے تاثرات رقم کیے گئے ہیں مگر کارل مارکس کا نام تک نہیں ملتا۔ اسی طرح

"اسرارِ خودی" اور "رموزِ بے خودی" میں بعض ایسے مقامات تھے جہاں اشتراکیت کے ذکر کی گنجائش نکل سکتی تھی مگر یہاں بھی وُہی صُورت نظر آتی ہے۔

"خضرِ راہ" اقبال کی پہلی نظم ہے جس میں رُوس کے انقلاب کے اثرات موجُود ہیں شاعر نے خضر سے پُوچھا تھا کہ "اور سرمایہ و محنت میں ہے کیسا خروش؟" ــ اس کے جواب میں خِضر کی زبان سے دو بندوں میں سرمایہ داری نظام پر اُسی شدید انداز میں حملے کیے گئے ہیں جو مارکس، اینگلز اور لینن کا اسلوب رہا ہے۔

اس کے بعد فارسی کے کچھ اشعار جو "پیامِ مشرق" کے آخر میں موجُود ہیں، بندۂ مزدُور کے تلخ ایام اور سرمایہ داری نظام کے ذریعے محنت کشوں کے استحصال کی بہت عمدہ تصویر کشی کرتے ہیں۔ پھر "زبُورِ عجم" میں علامہ ایسے انقلاب کے طالب ہوتے ہیں جس میں "خواجہ خونِ رگِ مزدُور سے لعلِ ناب" نہ بنا سکے۔ بعد ازاں جاوید نامہ، بالِ جبریل اور ضربِ کلیم میں جہاں اشتراکیت کے بہت سے پہلوؤں کو سراہا گیا ہے وہیں اس کی خامیوں پر بھی روشنی ڈالی گئی ہے۔ آخری کتاب ارمغانِ حجاز کی نظم "ابلیس کی مجلسِ شوریٰ" اشتراکیت سے متعلق اقبال کے تمام افکار کا خلاصہ ہے۔

ان تمام کتابوں میں جہاں جہاں اشتراکیت کے بارے میں اظہارِ خیال کیا گیا ہے، اقبال کا لہجہ کہیں ہمدردانہ اور کہیں ناقدانہ ہے۔ ہمدردی میں تو وہ بعض اوقات بہت آگے نکل جاتے ہیں لیکن تنقید میں بعض اوقات دوٹوک اختلاف کے باوجُود ان کے لہجے میں کہیں وہ تلخی اور شدّت نظر نہیں آتی جو سرمایہ داری کے بارے میں لکھتے ہُوئے پیدا ہو جاتی ہے۔ لہجے کا فرق دیکھیے:۔ اشتراکیت کے بارے میں سب سے زیادہ مخالفانہ اشعار "جاوید نامہ" میں جمال الدین افغانی کی زبانی ہیں:۔

صاحبِ سرمایہ از نسلِ خلیل — یعنی آں پیغمبرِ بے جبرئیل
زانکہ حق در باطلِ اُو مضمر است — قلبِ اُو مومن دماغش کافر است

غربیاں گم کردہ اند افلاک را ۔۔۔ در شکم جویند جانِ پاک را
رنگ و بُو از تن نگیرد جانِ پاک ۔۔۔ جز بہ تن کارے ندارد اشتراک
دینِ آں پیغمبرِ حق نا شناس ۔۔۔ بر مساواتِ شکم دارد اساس

یہ اندازِ بیاں اور زیادہ گوارا ہوجاتا ہے اگر اس بات کو مدِ نظر رکھا جائے کہ جمال الدین افغانی اپنی رائے بڑے جذباتی انداز میں دیا کرتے تھے اور اقبال مکالمے لکھتے ہوئے صاحبِ مکالمہ کی شخصیت کو مدنظر رکھتے تھے۔ اس کے برعکس سرمایہ داری کے بارے میں علّامہ یہاں تک کہہ دیتے ہیں ؎

گیا دورِ سرمایہ داری گیا ۔۔۔ تماشا دکھا کر مداری گیا

سوال یہ ہے کہ اقبال کو اشتراکیت سے دلچسپی کیوں ہے؟ اور انہیں اس سے کس حد تک اختلاف ہے؟

اقبال کی اشتراکیت سے دلچسپی کے کچھ اسباب نفسیاتی ہیں۔ اقبال دُنیا کی تاریخ، قوموں کے عُروج و زوال اور ان کے اسباب و علل سے گہرا لگاؤ رکھتے تھے۔ خصوصاً نئی تحریکیں انہیں متوجہ کرتی تھیں۔ ان کا ذہن ایک محدُود فضا میں رہنا پسند نہیں کرتا تھا۔ یکسانیت سے وہ جلد اُکتا جاتے تھے۔ اس طرح کے اشعار کثرت سے ان کے کلام میں موجود ہیں جن میں جدّت و ندرت کو انتہا پسندانہ حد تک سراہا گیا ہے ؎

طرحِ نو افگن کہ جدّت پسند افتادہ ایم ۔۔۔ ایں چہ حیرت خانۂ امروز و فردا ساختی
گر از دستِ تو کارِ نادر آید ۔۔۔ گناہے ہم اگر باشد ثواب است

اور چونکہ اشتراکیت یورپ کی صنعتی دُنیا میں ایک نعرۂ انقلاب تھا اس لیے اقبال کا اس سے متاثر ہونا لازم تھا۔ اس کے علاوہ اشتراکیت میں بہت سے ایسے عناصر موجُود تھے جو اقبال کی سوچ کے مطابق تھے۔ پھر اس میں ایک سبب یہ بھی شامل ہوجاتا ہے کہ اقبال اور اشتراکیت کی بہت سی دُشمنیاں مشترک تھیں۔

اشتراکیت محض دُوسرے فلسفیانہ نظریوں کی طرح ایک خیالی نظریہ نہیں ہے۔ اس کے مبلغ اس پر اسی طرح اعتقاد رکھتے ہیں، جس طرح مذاہب کے پیروکار اپنے عقائد کو حرفِ آخر سمجھتے ہیں۔ اِس اعتقاد کے ساتھ ساتھ اس نظریے کی شد و مد سے تبلیغ کی جاتی ہے۔ مخالفوں کو رجعت پسند اور حامیوں کو ترقی پسند کہا جاتا ہے اور مارکس کی پیش گوئیوں کو ناقابلِ شکست قرار دیا جاتا ہے۔ جاگیرداروں اور سرمایہ داروں کی زور شور سے مخالفت، کسانوں اور مزدُوروں کی بھرپُور حمایت اس کا منشور ہے اور طبقاتی اختلافات کو مٹانا اس کا مقصدِ حیات۔ کارل مارکس کا خیال تھا کہ محنت اور سرمایے کی کشمکش میں سرمایہ رفتہ رفتہ چند ہاتھوں میں مرتکز ہوتا چلا جاتا ہے اور بالآخر صرف دو طبقات باقی رہ جاتے ہیں، صنعت کار اور مزدُور۔ اول الذکر تھوڑی تعداد میں مگر تمام ذرائع پیداوار پر قابض اور آخر الذکر بہت بڑی تعداد میں مگر ضرُوریاتِ زندگی تک سے محرُوم۔ اس سے دولت کو سب کچھ سمجھنے کا رجحان بڑھتا چلا جاتا ہے اور لوگ مُعاشرتی انصاف کے حصُول کے بجائے دولت سمیٹنے میں لگ جاتے ہیں۔ مارکس کی رائے ہے :-

> "اس (سرمایہ داری) نے انسان اور انسان کے درمیان سوائے ننگی مفاد پرستی کے، سوائے زہرناک زرگری کے کوئی رِشتہ باقی نہیں رہنے دیا۔ اُس نے نیکی کے جوش و خروش کو، جرأت و مردانگی کے جذبے کو، اور بورژوا نزاکتِ احساس کو خودغرضانہ حساب کتاب کے یخ بستہ پانی میں غرق کر دیا ہے۔ اس نے عزّتِ نفس کو زرِ نقد میں گم کر دیا ہے۔ خاندانی روابط کے چہرے پر پڑے ہوئے جذب و محبّت کے نقاب کو تار تار کر دیا ہے اور انہیں خالصتہً مالی تعلقات میں ڈھال دیا ہے۔"

یہ محض معاشرتی تجزیہ نہیں بلکہ معاشرے کی خود غرضی اور منافقت کی پردہ دری ہے۔ اقبال بھی انسان سے انسان کی دُشمنی کو تشویش کی نظر سے دیکھتے ہیں۔ لکھتے ہیں :

رازدانِ جزو کل از خویش نامحرم شدہ است  آدم از سرمایہ داری قاتلِ آدم شدہ است
ابھی تک آدمی صیدِ زبونِ شہریاری ہے  قیامت ہے کہ انساں نوعِ انساں کا شکاری ہے

اس کے علاوہ وہ کارل مارکس کے نقطۂ نظر کے عین مطابق مزدوروں سے روا رکھی جانے والی بے انصافیوں اور سرمایہ داروں کی بددیانتیوں کو خاص طور پر وضاحت سے پیش کرتے ہیں۔ اس سلسلے میں بالخصوص پیامِ مشرق کی نظمیں "قسمت نامۂ سرمایہ دار و مزدور"، "نوائے مزدور" اور "موسیولینن و قیصرِ ولیم" بڑی اہمیت رکھتی ہیں۔ "خضرِ راہ" کے ایک بند میں تلخ ترین لہجے میں مزدوروں کے استحصال کی مذمت کی گئی ہے :

بندۂ مزدور کو جا کر مرا پیغام دے  خضر کا پیغام کیا ہے یہ پیامِ کائنات
اے کہ تجھ کو کھا گیا سرمایہ دارِ حیلہ گر  شاخِ آہو پر رہی صدیوں تلک تیری برات
دستِ دولت آفریں کو مزد یوں ملتی رہی  اہلِ ثروت جیسے دیتے ہیں غریبوں کو زکات
مکر کی چالوں سے بازی لے گیا سرمایہ دار  انتہائے سادگی سے کھا گیا مزدور مات

اشتراکیت اور اقبال میں دوسری بڑی قدرِ مشترک مغربی طرز کی جمہوریت کی مخالفت ہے۔ مارکس کے خیال میں لوگوں کو رائے دینے کا آزادانہ حق دینا کئی اعتبار سے کوئی اہمیت نہیں رکھتا۔ انتخابات میں غریب طبقے کے ووٹوں سے برسرِ اقتدار آنے والا طبقہ اپنے مفادات سے وابستہ ہوتا ہے اور عوام کے حقوق سے بے پروا۔ عوام کو آزادیٔ رائے کی نہیں معاشی انصاف کی ضرورت ہے اس لیے اگر ان کے لیے چند منتخب لوگ ایسا نظامِ حکومت رائج کرتے ہیں جو ان کی بنیادی ضرورتیں پوری کرے اور انہیں جبر و استحصال سے بچائے تو یہی سچی جمہوریت ہے۔ اس کے برخلاف جہاں حکومت تو عوام کی رائے سے قائم ہو مگر درحقیقت انہیں لوٹ کھسوٹ کر چند افراد کی تجوریاں بھری جائیں تو ایسے ظالمانہ نظام کو ہرگز جمہوریت نہیں کہا جا سکتا۔ اقبال کی رائے مارکس سے ملتی جلتی ہے :۔

ہے وہی سازِ کہن مغرب کا جمہوری نظام  جس کے پردوں میں نہیں غیر از نوائے قیصری

دیوِ استبداد جمہوری قبا میں پائے کوب | تُو سمجھتا ہے یہ آزادی کی ہے نیلم پری
مجلسِ آئین و اصلاح و رعایات و حقوق | طبِّ مغرب میں مزے میٹھے اثر خواب آوری
گرمیٔ گفتارِ اعضائے مجالس الاماں | یہ بھی اِک سرمایہ داروں کی ہے جنگِ زرگری

اس سرابِ رنگ و بُو کو گلستاں سمجھا ہے تُو
آہ اے ناداں قفس کو آشیاں سمجھا ہے تُو

جمہوریت کی اس مخالفت میں اقبال اشتراکیوں کے ہم نوا ہیں۔ میری اس رائے کو مزید تقویت اِس بات سے حاصل ہوتی ہے کہ اقبال نے بعد میں اشتراکیوں پر اعتراض بھی کیے ہیں مگر اُنہوں نے اپنی حکومتوں میں جو شخصی آزادیاں سلب کر لی ہیں ان پر کبھی اظہارِ خیال نہیں کیا۔

یہاں تک تو مغربی نظامِ سرمایہ داری کی مخالفت میں اقبال اور اشتراکیت کی ہم نظری واضح کی گئی ہے مگر اقبال اور اشتراکیت میں اتفاق رائے محض منفی اساس پر نہیں، اس کی کچھ مثبت بنیادیں بھی ہیں۔ اشتراکیت نے ہمیشہ عینیت پسندی کی مخالفت کی ہے۔ مارکس اپنے معاصر فلسفیوں کو ہمیشہ "نظریہ ساز" اور "عینیت پسند" جیسے انعامات سے نوازتا رہا۔ وُہ کہتا تھا:

"فلسفی دُنیا کی تشریح و تفسیر کرنے میں لگے رہے ہیں، حالانکہ اصل مسئلہ یہ ہے کہ دُنیا کو بدلا کیسے جائے۔"

اس لحاظ سے یہ کہنا بے جا نہیں کہ مارکس ان فلسفیوں سے زیادہ زمانے کا نبض شناس تھا جو نظریے پیش کر کے سمجھ لیتے ہیں کہ اُنہوں نے کوئی بڑا کارنامہ کیا ہے۔ نظریات کی پیش کش کی حد تک بہت سے فلسفی مارکس سے بہتر ہوں گے مگر کتنا ہی اچھا نظریہ ہو جب تک اُسے آزما کر اُس کا کھرا کھوٹا نہ پرکھا جائے وہ نوعِ انسانی کے کسی کام نہ آ سکے گا۔ فلسفے اور نظریے میں بنیادی فرق ہی یہ ہے کہ فلسفہ نظریاتی چیز ہے اور مذہب عقائد پر عمل کرنے کا نام۔ اگر مذہب سے عمل خارج کر دیا جائے تو اس کی حیثیت بھی فلسفے کی رہ جاتی ہے۔

بقولِ اقبال ؂

عقل و دل و نگاہ کا مرشدِ اولیں ہے عشق　　　عشق نہ ہو تو شرع و دیں بُت کدۂ تصوّرات

اسی طرح اگر کسی نظریے پر عمل کیا جائے تو وہ ایک طرح کا مذہب ہو جاتا ہے — اشتراکیت نے چونکہ عمل اور کشمکش پر زور دیا ہے اس لیے خدا اور مذہب سے منکر ہوتے ہوئے بھی یہ ایک طرح کا مذہب ہے - خود اقبال نے پیامِ مشرق کے ایک حاشیے میں کارل مارکس کے متعلق لکھا ہے :

"جرمنی کا مشہور ماہرِ اقتصادیات جس نے سرمایہ داری کے خلاف قلمی جہاد کیا - اس کی مشہور کتاب موسوم بہ "سرمایہ" کو مذہبِ اشتراکیت کی بائبل تصوّر کرنا چاہیے -"

اقبال کو کارل مارکس کا ذکر کرتے ہُوئے جہاد اور مذہب کے الفاظ اسی لیے سُوجھے ہیں کہ وہ اشتراکیت کے اندر عمل، جہد، انقلاب اور کشمکش کے پہلوؤں کو بے حد دلکش پاتے ہیں -

اقبال زندگی کی حرکت اور کشمکش کو جس نقطۂ نظر سے دیکھتے ہیں وہ ہیگل کا جدلیاتی نظریہ ہے جس کے مطابق خیالات ارتقا پذیر ہوتے ہیں - انھی میں اس کی تخریب کے سامان پنہاں ہوتے ہیں - پھر یہ تخریب ایک نئی اور بہتر تعمیر کو وجُود میں لاتی ہے اور اسی طرح یہ سلسلہ چلتا رہتا ہے - کارل مارکس نے اس جدلیاتی نظریے کو اپنا کر اسے جدلیاتی مادیت بنا دیا ہے - یعنی خیالات نہیں بلکہ تاریخ کے مختلف ادوار اسی جدلیاتی حرکت اور اس مخصُوص تعمیر و تخریب کے مظہر ہیں اور بالآخر یہ اشتراکی معاشرے پر منتج ہوں گے - اس وقت نہ طبقات کا وجُود رہے گا اور نہ حکومت کا -

اقبال نے زندگی کی ارتقا پذیر حرکت کو اپنے بے شمار اشعار میں موضُوعِ بحث بنایا ہے - ان کا نقطۂ نظر یہ ہے کہ ناقص اشیا زمانے کی رَو کا ساتھ نہیں دے سکتیں اور مٹتی چلی جاتی

ہیں ؎

سلسلۂ روز و شب نقش گرِ حادثات | سلسلۂ روز و شب اصلِ حیات و ممات
تجھ کو پرکھتا ہے یہ، مجھ کو پرکھتا ہے یہ | سلسلۂ روز و شب صیرفیِ کائنات
تو ہو اگر کم عیار، میں ہوں اگر کم عیار | موت ہے تیری برات، موت ہے میری برات
ہے مگر اس نقش میں رنگِ ثباتِ دوام | جس کو کیا ہو کسی مردِ خدا نے تمام

اس کے ساتھ ہی ساقی نامے کے یہ اشعار ملا کر پڑھیے تو جدلیاتی حرکت کے اس نظریے کی تصویر سامنے آجاتی ہے ؎

دما دم رواں ہے یمِ زندگی | ہر اک شے سے پیدا رمِ زندگی
یہ ثابت بھی ہے اور سیار بھی | عناصر کے پھندوں سے بیزار بھی

اگلے بند میں کہتے ہیں ؎

فریبِ نظر ہے سکون و ثبات | تڑپتا ہے ہر ذرۂ کائنات
ٹھہرتا نہیں کاروانِ وجود | کہ ہر لحظہ ہے تازہ شانِ وجود
بہت اس نے دیکھے ہیں پست و بلند | سفر اس کو منزل سے بڑھ کر پسند
اُلجھ کر سلجھنے میں لذّت اسے | تڑپنے پھڑکنے میں راحت اسے

یہاں خاص طور سے تین مصرعے توجّہ طلب ہیں۔ "یہ ثابت بھی ہے اور سیّار بھی۔" "بہت اس نے دیکھے ہیں پست و بلند۔" "اُلجھ کر سلجھنے میں لذّت اُسے۔" ان سے اندازہ ہوتا ہے کہ یہ ہیگل کا تھیسس، انٹی تھیسس اور سنتھیسس ہے۔

کارل مارکس اور دوسرے اشتراکیوں کے یہاں اِس بات پر یقینِ محکم ملتا ہے کہ سرمایہ داروں اور مزدوروں کی اس جنگ میں آخری فتح مزدوروں کی ہوگی۔ اس لیے یہ فلسفہ مایوسی اور نامرادی پر منتج نہیں ہوتا بلکہ امید اور رجا کا پیغام ہے۔ اشتراکی اس بات پر بہت زور دیتے ہیں کہ حقیقت پسند ادیب زمانے کے دِل شکن حالات کو بعینہٖ پیش کر کے نچلے طبقوں کو مایوس

کرتے ہیں اس لیے حقیقت نگاری ناقص ادبی نظریہ ہے۔ اقبال بھی رجائی شاعر ہیں۔ انہیں بھی یقین ہے کہ آخری فتح نیکی اور خیر کی قوتوں کی ہوگی۔ یہی وجہ ہے کہ جہاں جہاں اقبال نے قنوطی شاعروں پر شدید تنقید کی ہے اُسے ترقی پسندوں نے بے حد سراہا ہے۔

اے اہلِ نظر ذوقِ نظر خوب ہے لیکن — جو شے کی حقیقت کو نہ سمجھے وُہ نظر کیا
مقصودِ ہنر سوزِ حیات ابدی ہے — یہ ایک نفس یا دو نفس مثلِ شرر کیا
جس سے دلِ دریا متلاطم نہیں ہوتا — اے قطرۂ نیساں وہ صدف کیا وہ گہر کیا
شاعر کی نوا ہو کہ مغنی کا نفس ہو — جس سے چمن افسردہ ہو وہ بادِ سحر کیا

---

ہے شعرِ عجم گرچہ طرب ناک و دلاویز — اس شعر سے ہوتی نہیں شمشیرِ خودی تیز
افسردہ اگر اس کی نوا سے ہو گلستاں — بہتر ہے کہ خاموش رہے مرغِ سحر خیز

---

اب تک میں نے جو استدلال کیا ہے اُس سے یہ بات واضح ہو گئی ہو گی کہ اقبال بہت جگہ اشتراکیت کا ذکر سرمایہ داری اور ملوکیت کے مقابلے میں اچھے لفظوں میں کیوں کرتے ہیں؟ لیکن اگر میں مضمون کو یہیں ختم کر دوں تو موضوع کے ساتھ انصاف نہیں ہوگا، اس سے غلط طور پر یہ تاثر لیا جائے گا کہ اقبال اشتراکیت کے غیر مشروط حامی ہیں اور انہیں اس نظام سے کوئی اختلاف نہیں۔ حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ اشتراکیت کی خوبیوں کو تسلیم کرنے کے باوجود وُہ کئی باتوں میں اس سے شدید اختلاف رکھتے ہیں۔

میرے نزدیک اقبال اور اشتراکیت میں سب سے بڑا اختلاف یہ ہے کہ اشتراکیت لادینی نظام ہے جو اگرچہ انسانوں کی فلاح و بہبود کے لیے کام کرتا ہے مگر اس زندگی کے بعد کسی اور زندگی کا قائل نہیں۔ مذہب اور خدا کا تصور اشتراکیوں کے نزدیک غریبوں کو دبانے کے لیے سرمایہ داروں کا ایک بنیادی حربہ ہے۔ ان کے خیال میں مذہب اور ملوکیت

یا سرمایہ داری ہمیشہ ہاتھ میں ہاتھ ڈالے ساتھ ساتھ چلتے رہتے ہیں۔ اس وجہ سے ترقی کے لیے مذہب سے پرہیز ضروری ہے۔ اس کے برعکس اقبال کا یہ خیال ہے کہ اگر خدا اور مذہب کی قوت درمیان سے اُٹھ جائے تو انسان زیادہ مفسد اور بد دیانت ہو جاتا ہے۔ کسی نے کہا ہے "طاقت بد اخلاق بناتی ہے اور مکمل طاقت مکمل طور پر بد اخلاق بناتی ہے۔"

اگر نظامِ حکومت کی محض شکل بدل جائے اور اس میں تمام خرابیاں موجود رہیں تو اس تبدیلی کو کوئی اہمیت نہیں دی جا سکتی۔ اقبال اور اشتراکیت میں اختلاف کی وجہ یہ ہے کہ اشتراکیت سمجھتی ہے کہ پرولتاری انقلاب کے بعد انسان اتنا نیک ہو جائے گا کہ وہ کسی کا حق نہیں مارےگا اور کسی سے دھوکا نہیں کرے گا۔ مگر اس سلسلے میں حتمی طور پر کچھ کہنا مشکل ہے۔ کیا پرولتاری دور میں انسان شہرت، لالچ اور نفسانی خواہشات سے اتنا بے نیاز ہو جائے گا کہ فرشتوں کی طرح ان سے پاک رہے گا؟ اشتراکیوں کے خیال میں اس کا جواب اثبات میں اور اقبال کے نزدیک نفی میں ہے۔ اقبال کہتے ہیں کہ طاقت جس کے ہاتھ میں آجائے اسی میں خاص قسم کی خرابیاں پیدا ہو جاتی ہیں۔ ع

اگر تاجِ کئی جمہور پوشد — ہماں ہنگامہ ہا در انجمن ہست
نماند نازِ شیریں بے خریدار — اگر خسرو نباشد کوہکن ہست

اقبال کے خیال میں انسان کی فطرت میں ہے کہ وہ پُرانے خداؤں سے بیزار ہو کر اپنے لیے نئے خدا تراشتا ہے ع

می تراشد فکرِ ما ہر دم خداوندِ دگر — دست از یک بند تا افتاد در بندِ دگر

یہی وجہ ہے کہ اشتراکی ممالک میں خدا کا تصوّر ختم ہُوا تو لینن اور مارکس، سٹالن اور ماؤزے تنگ وغیرہ کئی مقامی خدا وجود میں آئے جن کی ہر بات درُست اور ہر رائے حرفِ آخر سمجھی جاتی ہے اور یہ تصوّر ہی فنا ہو گیا ہے کہ وہ انسان بھی ہیں اس لیے غلطی کر سکتے ہیں۔ اس لیے خداوند تعالیٰ کی ذات کو درمیان میں رکھا جائے تو زیادہ بہتر ہے۔ اس طرح انسان

یہ سمجھا رہتا ہے کہ میں اپنے اعمال کے لیے کسی کے سامنے جواب دِہ ہوں۔ پھر اقبال یہ بھی سمجھتے ہیں کہ انسانی زندگی محض چند بنیادی ضروریات تک محدود نہیں۔ جب بنیادی ضروریات پُوری ہو جاتی ہیں تو زندگی گزارنے کے لیے کچھ اور اقدار کی بھی ضرورت پڑتی ہے۔ چنانچہ یہاں اشتراکیت درمیان کی منزل میں رہ جاتی ہے۔ اقبال کو یہ بھی یقین تھا کہ ایک دن ایسا آئے گا جب اشتراکیت کا یہ نظام روزمرہ کی ضروریات کو پُورا کر چکنے کے بعد رُوحانیت کو اپنا لے گا۔ لیکن اس سلسلے میں کچھ کہنا اتنا ہی قبل از وقت ہے جتنا انسانوں کے فوق البشر بن جانے کے بارے میں کوئی قطعی رائے دینا۔ بہر حال اقبال کا خیال یہ ہے ؎

| | |
|---|---|
| رُوس را قلب و جگر گردیدہ خُوں | از ضمیرش حرفِ لا آمد بروں |
| آں نظامِ کہنہ را برہم زدست | تیز نیشے بر رگِ عالم زدست |
| کردہ ام اندر مقاماتش نگاہ | لا سلاطین، لا کلیسا، لا الٰہ |
| فکرِ اُو در تند بادِ لا بماند | مرکبِ خود را سوئے الّا نراند |
| آیدش روزے کہ از زورِ جنُوں | خویش را زیں تند باد آرد بروں |
| در مقامِ لا نیاساید حیات | سوئے الّا می خرامد کائنات |

اقبال کے فلسفے کا تار و پود اسلام کے عقائد سے بنا ہے اس لیے خدا اور مذہب سے متعلق اشتراکی نقطۂ نظر انہیں قبول نہیں۔ لیکن اس سلسلے میں ایک انتہائی اہم مسئلہ حل طلب ہے۔ اِقبال اسلام کے نظام کو دُنیا میں پھر سے رائج کرنا چاہتے ہیں۔ کیونکہ یہ عقائد کا مجموعہ اور رُوحانیت کا نظام ہے جو لوگوں کی دُنیا اور آخرت دونوں کو بہتر بنانا چاہتا ہے مگر بعض لوگ یہ کہتے ہیں کہ چودہ سو سال پہلے کا اقتصادی ڈھانچا اس قدر سادہ تھا کہ موجودہ زمانے کے پیچیدہ صنعت کارانہ اقتصادی نظام کے مطابق چل نہیں سکتا۔ اقبال نے اس بات پر بھی غور کیا ہے۔ تفصیل سے نہ سہی اجمالاً سہی۔ اس سلسلے میں اہم ترین تحریراں کا ایک خط ہے جو اُنہوں نے ۱۹۳۷ء میں قائدِ اعظم کو لکھا تھا:

"روٹی کا مسئلہ روز بہ روز شدید ہوتا جا رہا ہے۔ مسلمان محسوس کرنے لگا ہے کہ گزشتہ دو سو سال میں وہ نیچے ہی نیچے گرتا رہا ہے۔ عام طور پر وہ سمجھتا ہے کہ اس کے افلاس کا باعث ہندوؤں کی سود خوری یا سرمایہ داری ہے۔ جواہر لال کی لادین سوشلزم سے توقع نہیں کہ مسلمانوں کے لیے کوئی خاص کشش رکھے۔ لہٰذا سوال یہ ہے کہ مسلمانوں کے افلاس کے مسئلے کے حل کا کیا امکان ہے۔ خوش بختی سے اسلامی قانون کے نفاذ اور جدید افکار کے تحت اس کے مزید پھیلاؤ میں اس مسئلے کا حل موجود ہے۔"

پھر چند سطروں کے بعد علاّمہ لکھتے ہیں :

"میں نہیں کہہ سکتا کہ ہندوستان میں سوشلزم کا مقدر وہی ہے جو بدھ مت کا مقدّر تھا لیکن اتنی بات میرے ذہن میں صاف ہے کہ اگر ہندو مت "اشتراکی جمہوریت" قبول کرتا ہے تو پھر یہ ہندو مت نہیں رہتا۔ البتہ جہاں تک اسلام کا تعلق ہے "اشتراکی جمہوریت" کی کسی ایسی صورت کو قبول کرنا جو اسلام کے قانونی اصول سے ہم آہنگ ہو کوئی انقلاب نہ ہو گا بلکہ اسلام کی اصل پاکیزگی کی جانب لوٹنے کے مترادف ہو گا۔"

یعنی اسلامی عقائد کو مدّنظر رکھتے ہوئے ہمیں اقتصادی ڈھانچا ایسا بنانا پڑے گا جو اشتراکیت سے ملتا جلتا ہو۔ افسوس اقبال نے تفصیل نہیں دی اور نہ ہی ایک خط اس کا متحمل ہو سکتا تھا۔ شاید انہوں نے یہ بات اقتصادیات کے ماہرین پر چھوڑ دی ہو۔ لیکن کیا یہ نظریہ اسلامی سوشلزم کا نظریہ نہیں؟ معلوم تو یہی ہوتا ہے اور پھر کیا اشتراکیت کے اقتصادی ڈھانچے کو مدّنظر رکھ کر قرآن کی روشنی میں اس سے بہتر ڈھانچا نہیں بنایا جا سکتا؟

O

پروفیسر محمد عثمان

# اقبالؒ اور روس

اس عنوان کے تحت مجھے مختصراً پانچ باتیں بیان کرنی ہیں۔ اوّل، ۱۹۱۷ء کے روسی انقلاب کا ایک خاص جوش وخروش اور شاعرانہ خلوص کے ساتھ خیر مقدم کیا تھا۔ دوم، اس انقلاب کے بعد سے اور شاید اس کی بدولت اقبال کے معاشی شعور میں مزید گہرائی اور نظر پیدا ہوئی اور اُنہوں نے 'بندۂ مزدور' کے تلخ اوقات' اور سرمایہ ومحنت کی آویزش پر کھُل کر اور زیادہ صحت کے ساتھ لکھا۔ سوم، کارل مارکس، لینن اور اشتراکی تحریک کے بارے میں اقبال نے ایک منفرد اندازِ نظر اختیار کیا جو ہمدردی اور اختلاف کا بے مثل امتزاج تھا۔ چہارم، عالم اسلام اور روس کے جغرافیائی قرب وتعلق کی بنا پر اقبال کا ذہن بار بار روس کی طرف جاتا رہا اور مستقبل کے ہر خاکے میں اُنہوں نے اسلامی دُنیا بالخصوص اسلامی ہند اور روس کے باہمی تعلق کو ملحوظ و مدنظر رکھا اور پنجم یہ کہ روس اور اشتراکیت کی طرف اقبال کا نقطۂ نظر پاکستان کا نہایت قیمتی ورثہ ہے جس سے فیض اور فائدہ نہ اٹھانا ہماری بہت بڑی محرومی اور غلطی ہوگی۔

اقبال کی شاعری کا پبلک طور پر آغاز ۱۹۰۱ء میں ہُوا تھا۔ جب سے انقلابِ روس تک ۱۷، ۱۸ برس کے درمیانی وقفے میں اُنہوں نے معاشیات پر باقاعدہ ایک کتاب

(علم الاقتصاد، ۱۹۰۴ء) لکھی تھی جس میں اُنہوں نے ہندوستان کی غربت کا بڑے دردمندانہ پیرایے میں ذکر کیا اور اس کو دُور کرنے کی کچھ تجویزیں بھی پیش کیں۔ لیکن اس ابتدائی کتاب سے قطع نظر ان کے کلامِ نظم و نثر میں ایسی کوئی چیز نہیں ملتی جس سے اندازہ ہو کہ مزدُور اور محنت کش طبقے سے وُہ خصوصی ہمدردی رکھتے تھے یا سرمایہ دار ذہنیت کے مخالف تھے۔ یہ پتا لگانا بھی مشکل ہے کہ 'علم الاقتصاد' کے بعد سے ان کے معاشی شعور نے کس حد تک ترقی کی تھی۔ حتیٰ کہ انقلابِ رُوس کے کوئی پانچ برس بعد وہ اپنی ایک نظم کے نہایت پُرزور اور بے باک لہجے سے ہمیں چونکا دیتے ہیں اور سرمایہ و محنت کے سوال پر اس طرح اظہارِ خیال کرتے ہیں کہ صاف معلوم ہوتا ہے کہ ان کا معاشی شعور ایک پختہ اور واضح صُورت اختیار کر چکا ہے۔ یہ نظم 'خضرِ راہ' ہے جو اُنہوں نے پہلی بار انجمن حمایتِ اسلام کے سالانہ اجلاس ۱۹۲۲ء میں پڑھی تھی اور بہ تمام و کمال 'بانگِ درا' میں شامل کر لی گئی۔

نظم کے آغاز میں اقبال چند سوالات کے ساتھ ایک سوال خضر سے یہ بھی پوچھتے ہیں:

اور یہ سرمایہ و محنت میں ہے کیسا خروش؟

اس سوال کا جواب بظاہر صرف چوده اشعار پر مبنی ہے مگر غور کیا جائے تو یہ چودہ اشعار بہت سے دُوسرے شعراء کے چار سو بلکہ چودہ سو اشعار پر بھاری معلوم ہوں گے۔ لہجے کی تیزی اور بے باکی کے علاوہ ان میں نقطۂ نظر کی جو وضاحت اور خلوص و احساس کی جو شدّت پائی جاتی ہے اُس کی مثال اُردُو شاعری میں ذرا مشکل سے ملے گی۔ گفتگو کا آغاز نسبتاً نرم لہجے میں ہُوا ہے:

بندۂ مزدُور کو جا کر مرا پیغام دے
خضرؑ کا پیغام کیا، ہے یہ پیامِ کائنات
اے تجھ کو کھا گیا سرمایہ دار حیلہ گر
شاخِ آہُو پر رہی صدیوں تلک تری برات

اگلے شعر میں سرمایہ دار کی عیّاری اور سفّاکی کو ذرا اور بے نقاب کرتے ہیں :

دستِ دولت آفریں کو مُزد یُوں ملتی رہی
اہلِ ثروت جیسے دیتے ہیں غریبوں کو زکات

زورِ بیان آہستہ آہستہ بڑھتا ہے۔ اب حیلہ گر سرمایہ دار ساحرِ الموط بن جاتا ہے جو سادہ لوح مسلمانوں کو بھنگ کے نشے میں لا کر 'فردوسِ بریں' کی سیر کراتا اور اس طرح ان کے حواس و عقل پر حکمرانی کرتا تھا :

ساحرِ الموط نے تجھ کو دیا برگِ حشیش
اور تُو اے بے خبر سمجھا اسے شاخِ نبات

سرمایہ داری کی سب سے بھیانک صُورت سامراج ہے۔ تجارت جب اقتدار سے مسلّح ہو جاتی ہے تو لُوٹ کھسوٹ اور ظلم و استبداد کا وہ بازار گرم کرتی ہے جس کی وُسعت اور دُور رسی کو چنگیز اور ہلاکو بھی نہ پہنچ سکے تھے۔ پسماندہ اقوام کو بے دریغ لُوٹنے کی خاطر کوئی چال اور کوئی ہتھکنڈا خواہ کیسا ہی انسانیت کش اور اخلاق سوز ہو، ناجائز نہیں :

نسل، قومیت، کلیسا، سلطنت، تہذیب، رنگ
خواجگی نے خُوب چُن چُن کر بنائے مُسکرات

اور اس طرح محنت کش طبقہ اپنی سادہ دلی کے باعث ان فریب کاریوں کا شکار ہو جاتا ہے۔ اب لہجے کی تیزی بڑھتی ہے :

کٹ گیا ناداں خیالی دیوتاؤں کے لیے
سُکر کی لذّت میں تو لٹوا گیا نقدِ حیات
مکر کی چالوں سے بازی لے گیا سرمایہ دار
انتہائے سادگی سے کھا گیا مزدُور مات

اقبال محنت کش طبقے کو عمل و انقلاب کا پیغام دینے کے بعد کہتے ہیں :

آفتابِ تازہ پیدا بطنِ گیتی سے ہُوا
آسماں! ڈُوبے ہُوئے تاروں کا ماتم کب تلک
توڑ ڈالیں فطرتِ انساں نے زنجیریں تمام
دُوریٔ جنت سے روتی چشمِ آدم کب تلک

اشتراکی رُوس پر اقبال کا یہ پہلا پبلک تبصرہ تھا۔ اس میں انہوں نے انقلابِ رُوس کو زمانے کے پیٹ سے پیدا ہونے والے ایک نئے سُورج سے اور اس کی بدولت قائم ہونے والی معاشرت کو جنت سے تعبیر کیا ہے۔ نظم میں 'رُوس' یا 'رُوسی انقلاب' کے الفاظ کھلم کھلا استعمال نہیں ہوئے لیکن قرائن اس قدر غیر مبہم ہیں کہ کوئی سخن فہم اس بات سے انکار نہیں کر سکتا کہ یہ اشعار انقلابِ رُوس سے تعلق رکھتے ہیں۔ دیکھئے ساتھ والے شعر میں انقلابی طریق کار کی پُرزور حمایت ملتی ہے :

باغبانِ چارہ فرما سے یہ کہتی ہے بہار
زخمِ گل کے واسطے تدبیرِ مرہم کب تلک؟

اور اس نظم کے ایک شعر میں مزدُور کو مخاطب کر کے کہتے ہیں :

اُٹھ کہ اب بزمِ جہاں کا اور ہی انداز ہے
مشرق و مغرب میں تیرے دور کا آغاز ہے

غور کیجیے اس سے زیادہ پُرجوش اور والہانہ استقبال کسی تحریک یا تاریخی واقعہ کا اور کیا ہو سکتا ہے۔

اتنی بات ہر شخص جانتا ہے کہ اقبال نے مزدُور، کسان اور مفلوک الحال انسانیت کے حق اور حمایت میں اور سرمایہ دار، جاگیردار اور سامراج کے خلاف بہت کچھ لکھا ہے۔ کون ہے جس نے :

اُٹھو مری دُنیا کے غریبوں کو جگا دو
کاخِ اُمراء کے در و دیوار ہِلا دو
جس کھیت سے دہقاں کو میسّر نہ ہو روزی
اس کھیت کے ہر خوشۂ گندم کو جلا دو

جیسے انقلابی اشعار سُنے یا پڑھے نہ ہوں۔ لیکن اس ضمن میں شاید دو باتوں کا علم ہم میں سے اکثر کو نہ ہو۔ پہلی بات یہ کہ اقبال نے سرمایہ دارانہ نظام کے خلاف صرف جوشیلے اور ہنگامہ آفریں قسم کے اشعار ہی نہیں لکھے، اس نظام کے پیچھے جو ذہن اور فلسفہ کام کر رہا ہے اور جس جس طریق سے وہ کام کرتا ہے اس کا نہایت دقّتِ نظر سے مطالعہ اور تجزیہ بھی کیا ہے۔ مثلاً مثنوی 'پس چہ باید کرد' میں وہ اہلِ مشرق کو خبردار کرتے ہوئے بتاتے ہیں کہ جب تک ہم صنعت و حرفت اور تجارت کے میدان میں خود کفیل نہ ہوں گے، اپنی ضروریاتِ زندگی خود تیار نہیں کریں گے، اپنے وسائل سے خود فائدہ نہیں اٹھائیں گے، اپنی خریدارانہ ذہنیت کو بدلیں گے نہیں ہم یورپ کی سیاسی غلامی اور دست بُرد سے کبھی محفوظ نہیں رہ سکتے۔ یورپ کی سیاسی قوت کے پس پردہ اس کی معاشی اغراض سرگرمِ عمل ہیں۔ اس نے افریقہ اور ایشیا (مشرق) پر اپنے جھنڈے محض اس لیے گاڑ رکھے ہیں تاکہ اپنے کارخانوں کا تیار شدہ مال وہ ان منڈیوں میں بآسانی فروخت کر سکے اور ان ملکوں کی خام پیداوار من مانی قیمتوں پر ہتھیا لے۔ ہم اس لیے غریب اور قلاش ہیں کہ ہماری قیمت پر، دُوسرے لفظوں میں ہماری غفلت اور سادہ لوحی سے فائدہ اُٹھا کر، اہلِ مغرب بہت خوشحال اور دولت مند ہیں اور وہ دولت و افلاس کے اس توازن یا عدمِ توازن کو قائم رکھنے کی قسم کھائے ہوئے ہیں۔ یہ سب باتیں لکھنے کے بعد اقبال اہلِ مشرق کو بڑی دردمندی کے ساتھ یہ مشورہ دیتے ہیں کہ اپنا کھدر پہن کر سردی کے دِن کاٹ لو مگر یورپ والوں کا تیار کردہ پوستین ہرگز نہ خریدو

کیونکہ اس کا پوستین صرف پوستین نہیں وہ مارِ آستین بھی ہے:

بے نیاز از کارگاہ اُو گزر
در زمستان پوستین اُو مخر
ہوشمندے از خمِ اُو مے نخورد
ہر کہ خورد اندر ہمیں مے خانہ مرد

(ترجمہ: کوئی سمجھ دار فرنگ کے مٹکے سے شراب نہیں پیتا کیونکہ جس کسی نے اُس سے شراب پی لی اُس کے میخانے سے زندہ نہ نکلا۔)

ان خیالات کا اقبال نے ایک مقام پر نہیں اپنے کلام میں متعدد بار اظہار کیا ہے۔ اور ہر دفعہ نئے انداز سے۔ مثال کے طور پر آپ ان کی وُہ نظم دیکھیے جو پیامِ مشرق میں "قسمت نامۂ سرمایہ دار و مزدُور" کے عنوان سے درج ہے۔ اس میں اُنہوں نے معاشی یا سیاسی حالات کا کوئی لمبا چوڑا الجزیہ پیش نہیں کیا۔ سرمایہ دار مزدُور کو دُوسرے لفظوں میں مغرب مشرق کو، مخاطب کر کے کہتا ہے کہ آؤ ہم کاروبارِ حیات کو بانٹ لیں، تقسیم کار کر لیں۔ ایک حصّہ تم لے لو اور ایک حصّہ میرے پاس رہنے دو تاکہ ہم انصاف اور تعاون کے ساتھ مل کر رہیں۔ اب جس طرح سامراج زندگی کی نعمتوں کو بانٹتا ہے وُہ خود اس بات کی مُنہ بولتی تصویر ہے کہ اس انصاف اور تقسیم میں کس قدر ناانصافی، ظلم اور فریب کاری چھپی ہُوئی ہے۔ سرمایہ دار مزدُور سے کہتا ہے: فولاد کے کارخانوں کا شور و غوغا میرا اور گرجا و مسجد کی اذانوں کا نغمہ تیرا۔ کھیتوں کا حاصل اور لگان میرا، باغِ بہشت اور بہشت کے پھل پھول تیرے۔ انگور کی تیار کی ہوئی شراب میری اور شرابِ طہُور کے جام و سبُو تیرے۔ یہ مُرغابیاں، یہ کبُوتر اور یہ بٹیر میرے اور عنقا و ہُما سب تیرے۔ الغرض یہ زمین اور زمین سے پیدا ہونے والی ہر شے میری اور زمین سے لے کر آسمان کی بلندیوں تک جو کچھ ہے سب

تمہارا۔ بظاہر یہ پانچ اشعار کی مختصر نظم ہے مگر اس میں سامراجی ذہن کی ایسی تصویر کھینچی ہے کہ اس سے بہتر کمالِ فن خیال میں نہیں آسکتا:

غوغائے کارخانۂ آہنگری زمن
گلبانگ ارغنونِ کلیسا ازانِ تو
نخلے کہ شہ خراج بروی نہد زمن
باغِ بہشت و سدرہ و طوبیٰ ازانِ تو
تلخابہ کہ دردِ سر آرد ازانِ من
صہبائے پاک آدم و حوّا ازانِ تو
مُرغابی و تدرو و کبُوتر ازانِ من
ظلِّ ہمائے شہپرِ عنقا ازانِ تو
ایں خاک و آنچہ در شکمِ اُو ازانِ من
وز خاک تا بہ عرشِ معلاّ ازانِ تو

یہاں دُوسری بات مجھے یہ کہنی ہے کہ پیامِ مشرق سے لے کر ارمغانِ حجاز تک اپنی چھ سات کتابوں میں اقبال نے سرمایہ دار اور مزدُور، سامراج اور محکوم کے بارے میں مختلف طریق اور پیرایے میں جو کچھ کہا ہے وُہ سب انقلاب رُوس کے بعد کہا ہے اور جگہ جگہ اس بات کا وافر ثبوت ملتا ہے کہ ان کے اس تجزیے اور فکر میں اشتراکی ادب اور تجربے کے اثرات شامل ہیں۔ اس غرض سے 'پیامِ مشرق' کی نظم 'نوائے مزدُور' بالِ جبریل کی 'اَلْاَرْضُ لِلّٰہِ' اور 'فرمانِ خدا' اور ضربِ کلیم کی 'بلشویک رُوس'، 'کارل مارکس کی آواز' اور 'اشتراکیت' کو دیکھ لینا کافی ہوگا۔ یہاں میں صرف موخر الذکر نظم کا ذکر کروں گا۔

قرآن حکیم میں معاشی نظام کے متعلق جو موٹے موٹے اصُول بیان ہُوئے ہیں

ان میں ایک یہ ہے کہ مسلمان اگر خدا کی راہ میں خرچ کرنے کے خواہشمند ہوں تو اپنی ضروریات سے جو کچھ بچ رہے اُسے بہبودِ عامہ پر خرچ کریں۔ قرآنِ حکیم کے اصل الفاظ یُوں ہیں :

یَسۡـَٔلُوۡنَکَ مَاذَا یُنۡفِقُوۡنَ قُلِ الۡعَفۡوَ (۲/۲۱۹)

ترجمہ : آپ سے پُوچھتے ہیں کہ راہِ خدا میں کتنا خرچ کریں۔ کہہ دو جو تمہاری ضروریات سے زائد ہو۔

نظم 'اشتراکیت' میں اقبال 'العفو' کے مضمرات اور رُوس کے انقلابی کردار میں ایک خاص قسم کا ربط بیان کرتے ہیں۔ انسان کی ہوسِ زر نے العفو کے مفہوم اور معاشرتی اطلاقات پر پردے ڈالے رکھے اور قرآن کے اس معاشی اصُول سے دُنیا نے کوئی فائدہ نہ اُٹھایا لیکن اب رُوس نے کچھ اس قسم کے حالات پیدا کر دیے ہیں جس سے امید بندھتی ہے کہ العفو کی حکمت و مضمرات کو زیادہ دیر تک چھپایا نہ جائے گا۔ رُوس کی 'گرمیٔ رفتار' سے 'العفو' کے اسرار فاش ہو کر رہیں گے۔ پانچ اشعار کی اس نظم کے تین اشعار یہ ہیں :

قوموں کی روش سے مجھے ہوتا ہے یہ معلُوم
بے سُود نہیں رُوس کی یہ گرمیٔ رفتار
انساں کی ہوس نے جنہیں رکھا تھا چھپا کر
کھُلتے نظر آتے ہیں بتدریج وُہ اسرار
جو حرفِ قُلِ العَفْوُ میں پوشیدہ ہے اب تک
اس دور میں شاید وُہ حقیقت ہو نمودار

اقبال نے اس آیۂ شریفہ سے متعدد بار استدلال کیا ہے لیکن اس کی توجہ اس آیۂ شریفہ کی طرف اور اس کے مضمرات کی طرف انقلابِ رُوس کے بعد ہی ہُوئی۔ ان کے پہلے کے کلام میں اس قسم کے استدلال کا کہیں پتا نہیں۔

(۳)

اب مضمون کے تیسرے پہلو کو لیجیے۔ اشتراکی تحریک کے حقیقتاً دو ہی بڑے رھنما گزرے ہیں۔ایک کارل مارکس جس نے اپنی کتاب "سرمایہ" میں اشتراکیت کو ایک جامع نظام حیات اور فلسفۂ زندگی کے طور پر پیش کیا اور دُوسرے لینن جس نے اِس فلسفے کو رُوس میں ایک زندہ حقیقت بنایا۔ اقبال نے ان دونوں اشتراکی رہنماؤں میں غیر معمولی دلچسپی لی ہے۔ پیامِ مشرق اور بعض دُوسری کتابوں میں لینن پر مختصر اظہارِ خیال کرنے کے بعد اقبال نے 'بالِ جبریل' میں ایک طویل نظم بعنوان "لینن' خدا کے حضور میں" لکھی ہے۔ یہ نظم اپنے پُراثر اسلوبِ بیان اور پرخلوص افکار کی بنا پر اقبال کی شاہکار نظموں میں شمار ہوتی ہے۔ نظم میں پہلے تو اقبال نے لینن کے الحاد و کُفر، دُوسرے لفظوں میں ہستیٔ باری تعالیٰ سے اس کے انکار کی وکالت کی ہے اور خوب کی ہے :

میں کیسے سمجھتا کہ تُو ہے یا کہ نہیں ہے
ہر دم متغیّر تھے خرد کے نظریات

پھر اُسے حلقۂ ایمان میں داخل ہوتے دکھایا ہے :

آج آنکھ نے دیکھا تو وہ عالم ہُوا ثابت
میں جس کو سمجھتا تھا کلیسا کے خرافات

لینن ہستیٔ باری تعالیٰ پر ایمان لانے اور یہ اعتراف کرنے کے بعد کہ :

حق یہ ہے کہ ہے زندہ و پائندہ تری ذات

بارگاہِ ایزدی میں کچھ کہنے کی اجازت چاہتا ہے :

اِک بات اگر مجھ کو اجازت ہو تو پُوچھوں

اس اجازت کے ساتھ اس کی زبان پر جو کچھ آیا اور جس انداز سے آیا وُہ اس امر کا نہایت قوی ثبوت ہے کہ اقبال کو لینن کی شخصیت سے بڑی ہمدردی تھی اور

اس کے بعض خیالات سے اُنہیں پُورا پُورا اتفاق تھا۔ میری مراد یہ ہے کہ مغرب کی سرمایہ دار تہذیب کے بارے میں لینن اور اقبال کے موقف میں کامل ہم آہنگی پائی جاتی ہے۔ ہاں تو پہلے نظم کے چند اشعار سُنیے۔ اجازت مانگنے کے بعد لینن خدا سے پوچھتا ہے:

وُہ کون سا آدم ہے کہ تو جس کا ہے معبُود
وُہ آدمِ خاکی کہ جو ہے زیرِ سماوات؟
مشرق کے خداوند، سفیدانِ فرنگی
مغرب کے خداوند، درخشندہ فلزات
یُورپ میں بہت روشنیٔ علم و ہُنر ہے
حق یہ ہے کہ بے چشمۂ حیواں ہے یہ ظُلمات
ظاہر میں تجارت ہے حقیقت میں جُوا ہے
سُود ایک کا، لاکھوں کے لیے مرگِ مفاجات
یہ علم، یہ حکمت، یہ تدبّر، یہ حکُومت
پیتے ہیں لہُو، دیتے ہیں تعلیمِ مساوات
بے کاری و عُریانی و مے خواری و افلاس
کیا کم ہیں فرنگی مدنیّت کے فتوحات

نظم کا اختتام ان اشعار پر ہوتا ہے:

تُو قادر و عادل ہے مگر تیرے جہاں میں
ہیں تلخ بہت بندۂ مزدُور کے اوقات
کب ڈُوبے گا سرمایہ پرستی کا سفینہ
دُنیا ہے تری منتظرِ روزِ مکافات

یہ کہنے کی شاید ضرورت نہیں کہ "کب ڈُوبے گا سرمایہ پرستی کا سفینہ" کی آرزُو

کی تسخیر کو غایتِ حیات بنا لیا۔ جس کا نتیجہ یہ ہُوا کہ مادی اسباب کی تقسیم نے حرص و ہوس کو تیز کر کے ہلاکت کے سامان پیدا کر دیے۔ اس معاملے میں اشتراکیت بھی اگر اسی ڈگر پر پڑ گئی تو اس کی اصلاح بھی فساد میں تبدیل ہو جائے گی اور پھر وہی صُورت پیدا ہو گی جو ہمارے سامنے ہے۔

ظَهَرَ الْفَسَادُ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ۔ ضربِ کلیم میں لا و الا کے عنوان سے تین اشعار اسی مضمون کے ملتے ہیں:

فضائے نور میں کرتا نہ شاخ و برگ و بر پیدا
سفر خاکی شبستان سے نہ کر سکتا اگر دانہ
نہاد زندگی میں ابتدا لا انتہا الا
پیامِ موت ہے جب لا ہوا الا سے بیگانہ
وہ ملت رُوح جس کی لا سے آگے بڑھ نہیں سکتی
یقیں جانو، ہوا لبریز اس ملت کا پیمانہ

اقبال نے کئی جگہ اس مضمون کو مختلف پیرایوں میں دُہرایا ہے کہ:

لا کے دریا میں نہاں موتی ہے الا اللہ کا

مختلف اقوام کے تصوف کا لب لباب بھی یہی ہے کہ حقیقی بقا فنا کے ذریعے ہی حاصل ہوتی ہے۔ زندگی خواہ نباتی ہو خواہ حیوانی اور انسانی اور خواہ اس سے بڑھ کر انسان رُوحانی بننا چاہے کہیں بھی فی نفسہٖ فنا مقصود نہیں۔ زندگی جس صُورت میں ہو وُہ اپنی بقا چاہتی ہے لیکن بقا اور ارتقا کا راستہ یہی ہے کہ پہلی صُورت کے افنا سے دُوسری صُورت پیدا ہو سکتی ہے۔ انسانی زندگی جب جامد ہو جاتی ہے تو اس کی وجہ یہی ہوتی ہے کہ وہ معتاد طریقوں کو بدلنا نہیں چاہتی، اسے تغیّر سے ڈر لگتا ہے۔ مذہب اور معاشرت کے قدیم رسُوم و

شعائر اور قدیم ادارے جامد ہو کر بے رُوح ہو جاتے ہیں۔ افکار اور جذبات میں کوئی جدّت نہیں رہتی۔ زمانہ جب فرسُودہ طریقوں سے بیزار ہو جاتا ہے تو مشیّتِ الٰہی ان پر خطِ تنسیخ کھینچ دیتی ہے۔ اقبال رُوسی اشتراکیت کے اس پہلو کا مدّاح ہے کہ اس نے مال اور سلطنت اور کلیسا کے متعلق قدیم عقائد کے خلاف احتجاج اور جہاد کیا اور یہ اقدام انسانیّت کو آزاد کرنے اور اس کی رُوحانی ترقی کا امکان پیدا کرنے کے لیے لازم تھا۔ جب تک یہ کام نہ ہو چکے آگے روحانیت کی طرف قدم اٹھانا دشوار ہے۔ رُوس نے سرمایہ داری کا خاتمہ کر دیا اور مال کے متعلق اس نظریہ پر عمل کیا کہ جائز ضرُورت سے زائد مال کسی فرد کی ملکیّت نہیں رہ سکتا اسے ملّت کی عام احتیاج پر صرف ہونا چاہیے۔

اقبال کہتا ہے کہ مال کے متعلق یہ تعلیم عین قرآنی تعلیم ہے کہ مال کو چند امرا کے ہاتھوں ہی میں گردش نہ کرنی چاہیے۔ اس کا فیضان دورانِ خونُ کی طرح جسمِ ملّت کے ہر رگ و ریشہ میں پہنچنا چاہیے۔ لوگوں نے جب رسُول کریمؐ سے دریافت کیا کہ کس قدر مال خود صرف کرنا چاہیئے اور کس قدر ملّت کی احتیاج کے لیے دے ڈالنا چاہیئے اس کا جواب قرآن نے ان دو الفاظ میں دیا: قُلِ العفو، مومنوں سے کہہ دو کہ اپنی جائز ضرورت سے جو کچھ بچ جاتے وُہ ضرورت مندوں کے سپرد کر دیا کریں۔

جس طرح بند پانی میں بدبو آنے لگتی ہے اور اس میں زہریلے جراثیم پیدا ہو جاتے ہیں اس طرح انفرادی خودغرضی سے روکی ہُوئی دولت بھی صاحبِ مال کے لیے مسمُوم ہو جاتی ہے، مال کے اس اسلامی نظریے کو عارف رُومی نے ایک بلیغ تمثیل کے ساتھ نہایت موثر انداز میں پیش کیا ہے کہ اچھا مال جو خدمتِ دین اور خدمتِ خلق میں صرف ہو وہ خدا کی نعمت ہے۔ مال فی نفسہٖ کوئی بُری چیز نہیں، جس طرح کشتی کے چلانے کے لیے پانی کی ایک خاص مقدار کی ضرُورت ہوتی

ہے اسی طرح سفینۂ حیات کسی قدر آبِ زر ہی سے رواں ہو سکتا ہے۔
لیکن پانی کشتی کے نیچے نیچے رہنا چاہیے اگر وہ کشتی کے اندر گھس آئے تو اس کو سنبھالنے کی بجائے غرق کر دیتا ہے:

مال را گر بہر دیں باشی حمول
نعم مال "صالح" گفتا رسولؐ
آب در کشتی ہلاکِ کشتی است
زیرِ کشتی بہرِ کشتی پشتی است

علامہ اقبال فرماتے ہیں کہ رُوس نے قرآن کی قل العفو کی تعلیم کے مطابق ایک معاشرت پیدا کی ہے اس لیے اس حد تک یہ عین اسلامی کام ہے۔ضربِ کلیم میں اشتراکیت کے عنوان سے جو اشعار لکھے ہیں ان کا موضوع یہی ہے:

## اشتراکیّت

قوموں کی روش سے مجھے ہوتا ہے یہ معلوم
بے سُود نہیں رُوس کی یہ گرمیٔ رفتار
اندیشہ ہُوا شوخیٔ افکار پہ مجبُور
فرسُودہ طریقوں سے زمانہ ہُوا بیزار
انسانوں کی ہوس نے جسے رکھا تھا چھپا کر
کھلتے نظر آتے ہیں بتدریج وُہ اسرار
قرآن میں ہو غوطہ زن اے مردِ مُسلماں
اللہ کرے تجھ کو عطا جدت کردار
جو حرف قُلِ العفو میں پوشیدہ ہے اب تک
اِس دور میں شاید وُہ حقیقت ہو نمودار

اِسلام ایک فطری مذہب ہے اور جب کبھی انسان کا فکر صالح ہو جاتا ہے تو قرآن سے نا آشنا ہونے پر بھی وُہ اسلام کے کسی نہ کسی پہلو کی صحت کا قائل ہو جاتا ہے۔ اور اسلام کے نام سے نہیں تو کسی اور عنوان سے اس پر عامل ہو جاتا ہے:

کفر و دیں است در رہت پویاں
وحدہٗ لاشریک لہٗ گویاں

انسانی زندگی کی اصلاح کے لیے مختلف اقوام میں جو جد و جہد ہو رہی ہے اس کا جائزہ لیجیے تو آپ کو نظر آجائے گا کہ اصلاح کا ہر قدم حقیقت میں اِسلام کی طرف اُٹھتا ہے، خواہ اس کے لیے کوشاں مصلحین غیر مسلم ہی کیوں نہ کہلاتے ہوں۔ اقبال نے کارل مارکس کی آواز کو بھی اپنی ہی آواز بنا کر پیش کیا ہے:

## کارل مارکس کی آواز

یہ علم و حکمت کی مہرہ بازی یہ بحث و تکرار کی نمائش
نہیں ہے دُنیا کو اب گوارا پرانے افکار کی نمائش
تری کتابوں میں اے حکیم معاش رکھا ہی کیا ہے آخر
خطوطِ خمدار کی نمائش! مریز و کجدار کی نمائش
جہانِ مغرب کے بُتکدوں میں کلیساؤں میں مدرسوں میں
ہوَس کی خوں ریزیاں چھپاتی ہے عقلِ عیّار کی نمائش

کارل مارکس بھی جہانِ پیر کی موت کا آرزو مند ہے اور اقبال بھی لیکن جہان نو کی تعمیر اور اس کی اساس کے متعلق دونوں میں اختلاف ہے ــــ کارل مارکس نیا معاشی نظام قائم کرنا چاہتا ہے اور اس سے آگے بڑھ کر اس کا

کچھ مقصود نہیں کیونکہ وُہ عالمِ مادّی سے باہر اور فائق کسی اور عالم کا قائل نہیں اقبال کے لیے عادلانہ معاشی نظام مقصودِ آخری نہیں بلکہ انسان کے لامتناہی رُوحانی ارتقار کے راستے میں ایک منزل ہے۔

ایک شخص نے زمانۂ حال میں نبوّت کا دعویٰ کیا اور اپنے مقاصد میں سے ایک بڑا مقصد یہ بتایا کہ میں کلیسائی عیسائیت کا قلع قمع کرنے کے لیے مبعوث ہُوا ہوں۔ اس کی تمام جدّ وجہد پادریوں سے مناظرہ کرنے تک محدُود رہی اور صلیب کا کوئی کونا نہ ٹوٹا، نہ گِھسا۔ ایسی نبوّت سے تو کلیسائی عیسائیت کا کچھ نہ بگڑا۔ لیکن اقبال کہتا ہے کہ دیکھو قضائے الہیٰ کی روش کیسی ہے کہ رُوس کی دہریت سے کسرِ چلیپا کا کام لیا گیا ہے۔ جو کام نہ کسی مومن سے ہُوا اور نہ کسی متنبّی سے وہ کام کافروں نے کر ڈالا۔ کلیسا کا استبداد سب سے زیادہ رُوس میں تھا جو کرّۂ ارض کے پانچویں حصّے کو گھیرے ہُوئے ہے۔ وہیں پر مکمّل بُت شکنی ملحدوں نے کی ہے۔ مذہبی مصلحین کبھی یہ کام نہ کر سکے:

روش قضائے الہٰی کی ہے عجیب و غریب
خبر نہیں کہ ضمیرِ جہاں میں ہے کیا بات
ہوئے ہیں کسرِ چلیپا کے واسطے مامُور
وہی کہ حفظِ چلیپا کو جانتے تھے نجات
یہ وحیٔ دہریت رُوس پر ہُوئی نازل
کہ توڑ ڈال کلیسائیوں کے لات و منات

اقبال کے نزدیک اشتراکیت میں حق و باطل کی آمیزش ہے۔ اس میں جو دلکشی اور مفاد کا پہلو ہے وہ حق کے عنصر کی وجہ سے ہے۔ دُنیا میں رزق کی عادلانہ تقسیم عین دین ہے اور اس معاملے میں رُوس نے جو کوشش کی ہے وہ سراہنے

کے لائق ہے۔ حضرت مسیحؑ نے فرمایا کہ انسان کی زندگی فقط روٹی سے نہیں، اِسے رُوحانی غذا کی بھی ضرورت ہے۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ اِنسان رُوح کے علاوہ جسم بھی رکھتا ہے اور نفس و بدن کا رابطہ کچھ اس قسم کا ہے کہ پیٹ میں روٹی نہ ہو تو انسان نہ حقوق اللہ ادا کر سکتا ہے اور نہ حقوق العباد۔ اسی لیے اسلام نے معاش و رزق کی عادلانہ تقسیم و تنظیم کو بھی جزو دین قرار دیا۔ عیسائی بھی اپنی دُعا میں خدا سے روز کی روٹی مانگتے ہیں۔ سعدی نے سچ فرمایا ہے کہ بھوکا حضورِ قلب سے نماز بھی نہیں پڑھ سکتا۔

شب چو عقد نماز بر بندم
چہ خورد بامداد فرزندم

●

خداوند روزی بحق مشتغل،
پراگندہ روزی پراگندہ دل

رسُولِ کریمؐ نے فرمایا کہ زندگی کی بنیادی چیزوں کی محتاجی انسان کو کُفر کے قریب لے آتی ہے، یہ فقرِ اضطراری ہے جس سے پناہ مانگنی چاہیے۔ فقرِ اختیاری دُوسری چیز ہے جس پر نبیٔ کریمؐ نے فخر کیا ہے اور جو اعلیٰ درجے کی رُوحانی زندگی کے لیے لازمی ہے۔ حضرت بابا فرید شکر گنج رحمۃ اللہ علیہ نے کیا خوب فرمایا کہ عام طور پر پانچ ارکان مشہور ہیں لیکن در حقیقت چھ ہیں۔ مُریدوں نے پوچھا کہ چھٹا رُکن کون سا ہے؟ جواب دیا کہ روٹی اور یہ بُہت اہم رُکن ہے۔ اس رُکن کے گر جانے سے باقی پانچ کی بھی خیریت نہیں۔ لیکن اس پر یہ بھی اضافہ کر سکتے ہیں کہ اگر طلبِ رزق میں زیادہ انہماک ہو جائے تو بھی اخلاقی اور رُوحانی زندگی خطرے میں پڑ جاتی ہے۔

اقبال اشتراکیت کی اس کوشش کو مستحسن خیال کرتا ہے کہ انسانوں کی مادی ضرورتیات کے پورا کرنے کا کوئی عادلانہ انتظام ہو لیکن انسانوں میں یہ عقیدہ رائج کر دینا غلط ہے

کہ مادی ضروریات کے پورا کرنے سے زندگی کی تکمیل ہو جاتی ہے۔ تمام جدّ و جہد کو اسی میں صرف کرنا کہ بہتر روٹی اور کپڑا ملے اور رہائش کے لیے اچھا مکان مِل جائے" انسانی زندگی کی یہ غایت نہیں ہو سکتی۔ اکثر حیوانوں کو یہ چیزیں انسان سے بہتر میسّر ہیں۔ سوچنے کی بات یہ ہے کہ آخر انسان کی امتیازی خصوصیّت اور مقصودِ حیات کیا ہے؟

حیوانوں کے لیے فطرت نے از روئے جبلت جو سامان اور ذرائع مہیا کر دیے ہیں اگر انسان بصد مشکل عقلی کوششوں سے وُہی کچھ پیدا کر لے تو اس کو حیوانوں پر کیا تفوّق ہے؟ مادی ضروریات کے حصُول اور سامانِ حیاتِ جسمانی کی مساویانہ تقسیم سے خاص انسانی زندگی کی تو کوئی غایت پُوری نہیں ہوتی۔ یہ سعئ مساوات دِلوں میں تو کوئی اخوّت اور محبّت کا جذبہ پیدا نہیں کر سکتی۔ رزق کی فراوانی اور اس کی بہتر تقسیم کو مقصُودِ حیات بنا لینا اور نفسِ انسانی کے لامتناہی ممکنات کو امکان سے وجود میں لانے کی کوشش نہ کرنا بہت بڑا گھاٹا ہے۔ از رُوئے قرآن ایمان اور عملِ صالح کے بغیر انسان کی زندگی دولت کی فراوانی کے باوجُود خسران ہی خسران ہے۔ رُوحِ انسانی کا جوہر عالم طبیعی و زمان و مکان سے ماورئ ہے۔ انسان کی منزل مقصُودِ حیاتِ جسمانی نہیں، بلکہ خدا ہے؛ منزلِ ما کبریا ست وَاِلیٰ ربکَ المُنتہیٰ۔

"جاوید نامہ" میں اشتراکیت کے اندر جو حق اور باطل ہے، دونوں کو وضاحت سے پیش کیا گیا ہے۔ کارل مارکس کے قلب میں مومنوں والا جذبہ ہے کہ خلقِ خدا کے ساتھ انصاف ہونا چاہیئے، لیکن حیات و کائنات کی ماہیت اور خلاقِ وجُود سے ناآشنا ہونے کی وجہ سے اس کا فکر کافرانہ ہے:

صاحبِ سرمایہ از نسلِ خلیل     یعنی آں پیغمبرِ بے جبرئیل

زانکہ حق در باطلِ اُو مضمر است     قلبِ اُو مومن دماغش کافر است

غریباں گم کردہ اند افلاک را
در شکم جویند جانِ پاک را
رنگ و بُو از تن نگیرد جانِ پاک
جُز بہ تن کارے ندارد اشتراک
دینِ آں پیغمبرِ حق ناشناس
بر مساواتِ شکم دارد اساس
تا اخوت را مقام اندر دل است
بیخ اُو در دِل نہ در آب و گِل است

"جاوید نامہ" میں جمال الدین افغانی کا ایک پیغامِ ملتِ رُوسیہ کے نام ہے۔ اس پیغام میں اقبال نے اسلام اور اشتراکیت کے نقطہ ہائے اتصال و افتراق کو بڑی وضاحت کے ساتھ پیش کیا ہے۔ اشتراکیت نے پُرانے معبُودوں اور فرسُودہ اداروں کے انہدام میں جو سَعئی بلیغ کی ہے اس کا فراخ دِلی سے ذکر کیا ہے، لیکن اس کے ساتھ ہی اس ملت کو ان خطرات سے آگاہ کیا ہے جو اس انقلابی تہذیب و تمدّن کو پیش آسکتے ہیں۔ انقلابات کی تاریخ میں سب سے بڑا انقلاب اسلام تھا جس نے دیکھتے ہی دیکھتے کرہٗ ارض کے ایک وسیع حصّے میں قدیم فکر و عمل کے حیات کش نقوش کو مٹا کر ایک جدید عالمگیر تہذیب کی بنا ڈالی۔ زندگی کے ہر شعبے کے متعلق اس کا زاویۂ نگاہ نادر اور انقلابی تھا۔ اس ہمہ گیر انقلاب کے لیے انسانی طبائع پُوری طرح آمادہ نہ تھیں۔ اس لیے بہت جلد شکست خوردہ رسُوم اور ادارے اور انسانی خود غرضیاں بہت کچھ واپس آگئیں اور اس انقلاب کیخلاف رفتہ رفتہ ردّ عمل شروع ہُوا۔ اسلام کی اصل صُورت بہت کچھ مسخ ہوتی گئی، لیکن اسلام کا جتنا حصّہ بھی اس ردّ عمل کے باوجُود ملتِ اسلامیہ کی زندگی میں باقی رہ گیا اس

کی بدولت مسلمان اپنی معاصر دُنیا سے کوئی چھ سات صدیوں تک پیش پیش رہے۔ زندگی کا قانون یہ ہے کہ افراد یا اقوام کی زندگی ایک حالت پر قائم نہیں رہ سکتی، مسلسل تغیر پذیری آئینِ حیات ہے، اِس لیے ہر لحہ میں انسان یا آگے بڑھ رہا ہے یا پیچھے ہٹ رہا ہے۔

حدیث شریف میں آیا ہے کہ جس انسان کے دو دِن ایک جیسے ہوں یعنی اس نے ترقی کا کوئی قدم نہ اُٹھایا ہو وُہ شخص نہایت گھاٹے میں ہے ۔ مَن استوا یوماہ فھو مغبون ٥ اس اصُول کے مطابق مسلمان صدیوں سے پیچھے ہی ہٹتے گئے اور مغربی اقوام آگے بڑھنا شروُع ہُوئیں۔ اب اس صدی میں مُسلمانوں کو اپنے نقصان، پسماندگی اور بے بسی کا احساس شروع ہُوا تو ان میں ہر جگہ کچھ نہ کچھ حرکت پیدا ہوئی۔

اسلام کے انقلاب کے بعد رُوسی اشتراکیت تک مشرق میں کوئی ایسی حرکت پیدا نہ ہُوئی جسے انقلابی کہہ سکیں، یعنی جس نے سیاست اور معیشت اور نظریاتِ حیات کو یکسر بدل ڈالا ہو۔ مغرب میں ازمنۂ متوسط کے جمود اور استبداد کے بعد نشاۃِ ثانیہ نے فکر و عمل میں ہیجان پیدا کیا اور رفتہ رفتہ خاص افراد اور خاص طبقات میں زندگی کے انداز بدلنا شروع ہُوئے۔ اس کے کچھ عرصہ بعد اصلاحِ کلیسا کی لُوتھر کی تحریک سے کلیسا میں زلزلہ آیا اور بقولِ اقبال فرنگ میں آزادیٔ فکر کی نازک کشتی رواں ہُوئی۔ ان تمام تحریکوں کا مجموعی نتیجہ انقلابِ فرانس میں نکلا اور اس کے کچھ عرصہ بعد انگلستان میں وہ انقلاب ہُوا جسے صنعتی انقلاب کہتے ہیں اور جس نے انگریزوں کی زندگی کے ہر شعبے میں کچھ نہ کچھ اچھا یا بُرا اثر پیدا کیا۔

لیکن یہ تمام تحریکیں مجموعی طور پر بھی اتنی انقلاب آفریں نہ تھیں جتنی کہ اشتراکیت کی زلزلہ انگیز تحریک ۔ بقولِ اقبال :

قہرِ اُو کوہِ گراں را لرزۂ سیماب داد

اس سے قبل کی تحریکوں سے ملوکیت کا خاتمہ نہ ہو سکا۔ جاگیرداری کی جگہ سرمایہ داری نے لے لی۔ عوام کی حقوق طلبی اور جمہوریت کی کوششیں بھی اتنی بارآور نہ ہوئیں کہ ان کے لیے بنیادی انسانی حقوق محفوظ ہو سکتے۔ صحیح معنوں میں انقلاب اسی کو کہہ سکتے ہیں جو اشتراکیت نے پیدا کیا، اشتراکیت قدیم معاشرت میں محض رخنے بند کرنے اور ٹانکے یا پیوند لگانے کی قائل نہ تھی۔ اس نے قدیم اداروں کی بیماری کا علاج کوئی دوا یا غذا تجویز نہ کیا، بلکہ ایسی جراحی جو اعضائے فاسد کی قطع و برید سے دریغ نہ کرے۔

جہاں اشتراکیت کو کامیابی ہوئی وہاں کوئی ادارہ اور کوئی طریقہ بھی اپنی پہلی حالت پر قائم نہ رہ سکا۔ قیصریت کا صفایا ہو گیا، جاگیرداری کا خاتمہ ہوا، سرمایہ داری کا نام و نشاں مٹ گیا اور کلیسا عضوِ معطل بن گیا۔ مذہب کیخلاف ایسا شدید ردِعمل ہوا کہ دین کی بیخ کنی کو روسی سیاست نے اپنے لائحۂ عمل میں شامل کر لیا۔ پوجا پاٹ کی اجازت رہی مگر دین کی تبلیغ ممنوع ہو گئی۔ اشتراکی اربابِ حل و عقد کے لیے یہ شرط لازمی ہو گئی کہ اعتقاداً اور عملاً ملحد ہوں اور مادیت کے قائل ہوں۔ سب سے بڑا ظلم جو اقدارِ حیات کو فنا کر دیتا ہے اشتراکیت کا جبری نظام ہے۔ انسانوں کی نقل و حرکت پر قدغنیں لگ گئیں۔ آزادیٔ فکر، آزادیٔ ضمیر اور آزادیٔ بیان جرم بن گئیں۔

جمال الدین افغانیؒ کی روح اس تمام انقلاب کا جائزہ لیتی ہے اور اسی سلسلے میں وہ اس انقلابی ملت کے سامنے اسلام کی انقلاب آفرین تعلیم کو پیش کرتی ہے جس کا لب لباب یہ ہے کہ تم نے تخریبی اور سلبی کام تو خوب کیا لیکن اس کا ایجابی پہلو فقط اسلام پورا کر سکتا ہے۔ بقول غالب:

رفتم کہ کہنگی ز تماشا بر افگنم
در بزم رنگ و بُو نمطے دیگر افگنم
در رقصِ اہلِ صومعہ ذوقِ نظارہ نیست
ناہید را بہ زمزمہ از منظر افگنم

افغانی بتاتا ہے کہ "یہ نمطے دیگر" کیا ہونا چاہیے۔ افغانی کے پیغام کا حاصل مفصلۂ ذیل ہے:

اے ملّتِ رُوسیہ تو اسلام اور مسلمانوں کی تاریخ کی طرف نظر ڈال اور اس سے کچھ سبق اور کچھ عبرت حاصل کر۔ مسلمانوں نے قیصر و کسریٰ کا طلسم تو توڑا لیکن بہت جلد ان کے تختِ مُلوکیت پر خود متمکن ہو گئے اور قیصریت کے جاہ و جلال کو اپنی شاہانہ شوکت سے مات کر دیا۔ فرعون کے آبنوس کے تخت کی جگہ لو کروڑ روپے کا تختِ طاؤس شانِ اسلام کا مظہر بن گیا۔ ملوکیت کے عروج میں افراد کی حرّیت سوخت ہو گئی۔ تحقیق و اجتہاد کے دروازے بند ہو گئے۔ اس سے عجمی افکار اور غیر اسلامی طرزِ زندگی نے اسلام کے افکار کی طرف سے غفلت پیدا کر دی۔

مُلوکیت وہ چیز ہے جو سیاست اور انقلابی معیشت پر ہی اثر انداز نہیں ہوتی بلکہ عقل و ہوش اور رسم و رہ سب دگرگوں ہو جاتے ہیں۔ غرضیکہ اسلام کے انقلاب کو ملوکیت کھا گئی۔ ظالم اور مستبد سلاطین "ظل اللہ" بن گئے اور علماء و صُوفیہ اور فتویٰ فروش بن کر ان کے آلۂ کار ہو گئے۔ جس طرح رُومۃ الکبریٰ کے شہنشاہ دیوتا بن گئے تھے جن کی پُوجا رعیت کے ہر فرد پر لازم تھی، اسی طرح مسلمان سلاطین علماء سے بھی سجدے کرانے لگے اور علماء سے یہ فتویٰ حاصل کر لیا کہ یہ سجدۂ تعظیمی ہے سجدۂ عبادت نہیں۔ سلاطین خلفا بن کر اس رسُول ؐ کی جانشینی کا دعویٰ کرتے تھے جو راستہ چلتے ہُوئے بھی اصحاب سے دُو قدم آگے نہ چلتے تھے اور محفل میں

اپنی آمد کے وقت تعظیماً اصحاب کو کھڑا ہونے سے منع کرتے تھے :

خود طلسم قیصر و کسریٰ شکست
خود سرِ تختِ ملوکیت نشست
تا نہال سلطنت قوت گرفت
دین اُو نقش از ملوکیت گرفت
از ملوکیت نگہ گردد دگر
عقل و ہوش و رسم و رہ گردد دگر

اے ملتِ رُوسیہ کچھ کام تو تُو نے وہی کیا ہے جو اسلام کرنا چاہتا تھا اور جس کا نمُونہ کچھ عرصہ کے لیے دُنیا کے سامنے پیش بھی کیا گیا تھا۔ تُو نے بھی محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے خلفائے راشدین کی طرح قیصریت کی ہڈی پسلی توڑ ڈالی ہے مگر تجھ کو تاریخ اسلام سے عبرت حاصل کرنی چاہیئے کہیں یہ نہ ہو کہ تُو بھی عالمگیر اخوّت کا دعویٰ کرتے کرتے ایک نئی قسم کی ملوکیت کا شکار نہ ہو جائے۔ تُو بھی کہیں جبر و ظلم کے ساتھ جہانگیری شروع نہ کر دے۔ خوفناک آلاتِ ہلاکت پیدا کر کے تو نوعِ انسان کو خوف زدہ نہ کر۔ قوّت ضرُوری چیز ہے لیکن دُنیا ایسی ملت کی طالب ہے جو صرف نذیر ہی نہ ہو بلکہ بشیر بھی ہو۔ تمہارے طریقِ عمل میں انسانوں کے لیے ایک اعلیٰ تر زندگی کی بشارت ہونی چاہیے۔ تمہاری تقدیر اقوامِ مشرق کے ساتھ وابستہ ہے اس لیے تمہارا رُخ زیادہ تر ایشیا کی طرف ہونا چاہیے، جس کی روایات میں رُوحانیت کا بنیادی عنصر بھی موجُود ہے۔ تمہارے سینے میں ایک سوز ہے، جو نئے شب و روز پیدا کر سکتا ہے۔

افرنگ کا آئین و دین کہنہ اور فرسُودہ ہو گیا ہے۔ اگر تم نے بھی اس کی نقالی شروع کر دی اور ایک طرف بے دینی کو ترقی دی اور دوسری طرف محض سامانِ حیات

اور سامانِ حرب پیدا کرنے کو ہی مقصود بنا لیا، تو تمہارا انجام بھی وہی ہوگا جو فرنگ کا ہُوا ہے۔ تم اگر در حقیقت نئی تہذیب پیدا کرنا چاہتے ہو تو مغرب کی طرف مت دیکھو۔ اس تقلید اور مسابقت میں تم اسی کے رنگ میں رنگے جاؤ گے۔ یہ مغرب لا سے الا کی طرف نہیں بڑھ سکا اور مادیت کے آب و گل میں پھنس کر رہ گیا ہے۔ ارتقائی زندگی کا ایک قدم نفی کی طرف اور دُوسرا اثبات کی طرف اُٹھتا ہے۔ اگر تم جدید نظامِ عالم پیدا کرنا چاہتے ہو تو اب وقت ہے کہ تم اثبات کی طرف آ جاؤ:

کُہنہ شد افرنگ را آئین و دیں
سُوئے آں دیرِ کہن دیگر مبیں
کردہٴ کار خداونداں تمام
بگذر از لا جانبِ الا خرام
در گزر از لا اگر جویندہٴ
تا رہ اثبات گیری زندہٴ

جس انقلاب آفرینی پر تم فخر کرتے ہو اس کا سبق دُنیا کو سب سے پہلے قُرآن نے پڑھایا تھا۔ اسی قرآن لانے والے نبیؐ نے یہ اعلان کیا تھا کہ لا قیصر و لا کسریٰ۔ اس نے حبشیوں کو روشن ضمیر بنا کر ان کی ظاہری سیاہی کو نورِ قلب سے بدل دیا تھا۔ اس نے رنگ و نسل کی تمیز کو حرام کیا تھا۔ فرنگی اقوام ابھی تک مساوات اور اخوت کے دعاوی کے باوجُود کالوں کو گوروں کے مطابق حقوق دینے کی روادار نہیں۔ مغربیوں کی تمام سیاست ماکیاویلی جیسے ابلیس کی سکھائی ہوئی روباہی ہے۔ اِس روباہی کا تمام فن دُوسروں کو محتاج رکھ کر اپنے لیے سامانِ حیات کی فراوانی پیدا کرنا ہے:

گر ز مکرِ غربیاں باشی خبیر
روبہی بگذار و شیری پیشہ گیر
چیست روباہی تلاشِ سازِ و برگ
شیرِ مولا جوید آزادی و مرگ

قرآن نے جس فقر کو سراہا ہے وُہ اصل شاہنشاہی ہے جس کی بدولت خُود مومن کو کائنات پر حکومت حاصل ہوتی ہے۔ ضعیف اقوام کو مغلوب کر کے ان پر حکومت کرنا شاہی نہیں بلکہ نفسِ دُوں کی غلامی ہے۔ مغرب نے محسُوسات میں بہت تفکر کیا ہے اور محدُود مادی خرد کے احاطے میں جو کچھ آسکتا تھا اس کو فکر و عمل سے مسخر کر لیا ہے۔ لیکن فکر کے علاوہ ایک دُوسری بیش قیمت چیز ہے جسے ذکر کہتے ہیں۔ یہ ذکر زبان سے کچھ کلمات دُہراتے رہنے کا نام نہیں ہے۔ یہ ایک وجدان ہے جس کا عرفان انسان کو ماخذِ حیات و کائنات سے ہم آغوش کر دیتا ہے۔ یہ ذکر حیاتِ لامحدُود کے لیے ایک لامتناہی ذوق و شوق ہے۔ یہ انسانی رُوح کی غذا اور اس کا پر پرواز ہے۔ فکرِ انسانی زیادہ تر بدن کی زندگی میں اُلجھا رہتا ہے، لیکن ذِکر دِل کی زندگی ہے۔ اس سے وہ آگ پیدا ہوتی ہے جو آتشِ حیات ہے۔ تم بھی مادی عقلیت میں مغرب کی طرح ابھی تک ایسے اُلجھے ہوُئے ہو کہ یہ بات ابھی تمہاری سمجھ میں نہیں آتی۔" بامزاج تو نمی سازد ہنوز"۔

قرآن کی خوبی یہ ہے کہ وہ فکر و ذِکر دونوں کی بیک وقت تلقین کرتا ہے۔ فکر بھی معرفت اور قوتِ تسخیر پیدا کرتا ہے اور نفسِ انسانی کا ایک امتیازی جوہر ہے، لیکن ذِکر کے بغیر اس میں تنویرِ کامل پیدا نہیں ہوتی۔ رہبانی مذاہب نے فکر کو بالائے طاق رکھ کر خالی ذکر کو شغل بنا لیا اور حکمائے طبیعی نے فکر کے حدُود سے

باہر قدم نہ رکھا۔ قرآن نے جس شاہنشاہی فقر کی تعلیم دی ہے وہ فکر و ذکر کی ہم آغوشی ہے، جو نفس و آفاق دونوں کو محیط ہو جاتی ہے :

فقر قرآں اختلاط ذکر و فکر
فکر را کامل ندیدیم جز بذکر
ذکر ؟ ذوق و شوق را دادن ادب
کار جان است ایں نہ کار کام و لب

اے ملتِ رومیہ تجھ کو ایک ایسا نظام قائم کرنا چاہیے جس میں خواجگی اور بندگی انسانوں کے اعلیٰ اور اسفل گروہ نہ بنا دے، یہ تعلیم بھی قرآنی ہے :

چیست قرآں خواجہ را پیغام مرگ
دستگیر بندۂ بے ساز و برگ

یہ خواجگی ظالمانہ زر اندوزی سے پیدا ہوتی ہے، جس کی تمام راہوں کو اسلام بند کرنا چاہتا تھا اور اس کا معاشی نظام ایسا تھا کہ رِبا اور دیگر ناجائز ذرائع سے دولت حاصل نہ ہو سکتی تھی اور زکوٰۃ و وراثت کے قوانین کی بدولت وہ چند ہاتھوں میں مرتکز نہ ہو سکتی تھی۔ اِسلام نے دولت کو ملکیت نہیں بلکہ امانت قرار دیا ہے۔ از رُوئے اسلام ناکردہ کار افراد زمین کے وسیع قطعوں کے مالک نہ بن سکتے تھے۔ زمین کو خدا نے ملک نہیں بلکہ متاع کہا ہے یعنی فائدہ حاصل کرنے کی چیز، اور یہ فائدہ بھی تمام خلقِ خدا کے لیے مساوی ہونا چاہیئے۔ سواء للسائلین ۔ مسلمان اس تعلیم کو بھول کر جاگیر دار اور سرمایہ دار بن گئے :

منزل و مقصود قرآں دیگر است
رسم و آئینِ مسلماں دیگر است

در دلِ اُو آتش سوزندہ نیست
مُصطفیٰ در سینۂ اُو زندہ نیست

اسی قرآن فراموشی کا نتیجہ یہ ہُوا کہ مُسلمان کا ساغرِ حیات خالی ہے۔ اس میں نہ صاف شراب ہے اور نہ تلچھٹ۔ میں جو پیغام تمہیں دے رہا ہوں وُہ اسلام کا پیغام ہے۔ تم اس وقت کے مسلمانوں میں کوئی حیات افزا نمُونہ نہ دیکھو گے ان کی زندگی سے اس دور میں دیگر اقوام کو عبرت ہی حاصل ہو سکتی ہے۔ حیاتِ ملّی کے اچھے نمُونے اب عالمِ اسلامی میں ناپید ہیں:

بندۂ مومن زقرآں برنخورد
در ایاغِ اُو نہ مے دیدم نہ درد

اے ملّتِ رُوسیہ میں تمہیں اصل اسلام کی طرف بلا رہا ہوں جو تمہارے انقلاب کی تکمیل کر سکتا ہے۔ یہ اسلام عالمگیر حقائق کا نام ہے۔ کسی ایک ملّت کے ساتھ اس کا ازلی ابدی واسطہ نہیں ہے اس وقت جو قومیں مسلمان کہلاتی ہیں اگر وُہ اسی طرح خود فراموش اور خدا فراموش رہیں تو اسلام کو ان کی کچھ پروا نہ ہوگی۔ وُہ بھی ملل ماضیہ کی طرح محض ایک عبرت انگیز افسانہ بن جائیں گی۔ اے ملّتِ رُوسیہ تم نے ہمّت کر کے اسلام کے ایک حصّے کو آئینِ حیات بنایا ہے، اگر تم باقی ماندہ حصّے کو بھی اپنا لو تو تم اس فرسُودہ ملّت کی جگہ لے لو گے۔ قرآن جن صداقتوں کو پیش کرتا ہے وُہ سرمدی حقائق ہیں۔ وُہ کسی خاص اُمّت کا اجارہ نہیں۔ اُمتیں تو از روئے قرآن پیدا ہوتی اور اپنا وقت پورا کر کے فنا ہوتی رہتی ہیں۔ اُمتیں فانی ہیں لیکن اسلام ایک ابدی حقیقت ہے جو اُمتوں سے ماورئی ہے اور زمان و مکان سے بھی۔ خود قرآن نے مسلمانوں کو آگاہ کر دیا تھا کہ اگر تم اس آئین کے پابند نہ رہے تو اسے دُوسروں کے حوالے کر دیا جائے گا جو اسے جُزوِ حیات بنائیں گے۔

مسلمان میں تو اس وقت ایمان بالقرآن مفقود معلوم ہوتا ہے اس لیے مجھے ڈر لگتا ہے کہ اسے کہیں صفحہ ہستی سے مٹا نہ دیا جائے۔ اے ملّتِ روسیہ اگر تو اس پر پوری طرح عمل کر کے خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاس بن سکتی ہے تو چشم ما روشن دلِ ماشاد۔ ہماری محفل تو اس وقت بے مے اور بے ساقی ہے، لیکن سازِ قرآں بے نوا نہیں۔ اگر کسی ملت میں گوش حقیقت نیوش ہو تو وہ اس کے رُوح افزا نغموں سے حیاتِ نو پیدا کر سکتی ہے۔ کیا معلوم کہ اسلام اب کس کے حوالے ہونے والا ہے۔ موجودہ ملّتِ اسلامیہ تو تقلیدِ وطن ہی کا شکار ہے:

محفلِ ما بے مے و بے ساقی است
سازِ قرآں را نواہا باقی است
زخمۂ ما بے اثر اُفتد اگر
آسماں دارد ھزاراں زخمہ ور
ذکرِ حق از اُمتاں آمد غنی
از زمان و از مکاں آمد غنی
ذکرِ حق از ذکرِ ھر ذاکر جُدا است
احتیاجِ رُوم و شام اُو را کُجاست
حق اگر از پیشِ ما بر داردش
پیشِ قومے دیگرے بگزاردش
از مسلماں دیده ام تقلیدِ وطن
ھر زماں جانم بلرزد در بدن
ترسم از روزے کہ محرومش کنند
آتشِ خود بر دلِ دیگر زنند

پروفیسر عزیز احمد

# اقبالؒ اور اسلامی اشتراکیت

"خضرِ راہ" سے اقبالؒ کی شاعری کا انقلابی دور شروع ہوتا ہے اور اس کے بعد سے ان کی شاعری کا ایک بڑا اہم موضوع طبقاتی کشمکش اور سرمایہ و محنت کی آویزش ہے۔ اس زمانے میں اقبال کی شاعری میں ہمیں دو سطحیں ملتی ہیں، ایک وجدانی اور دُوسری معاشی۔ وجدانی سطح پر انسانِ کامل، خودی اور انفرادی انا کی بقا کا تصوّر ملتا ہے، معاشی سطح پر وُہ کارل مارکس کی اشتمالیت کے بنیادی تصوّرات کو قریب قریب پُوری طرح مانتے ہیں۔ کارل مارکس سے اُن کے اختلافات دو ہیں۔ ایک تو وہ بحیثیت فلسفہ مادّی جدلیت کو ردّ کرتے ہیں۔ دُوسرے یہ کہ تاریخ کے معاشی تطبیق کے بعض اصُولوں سے انہیں اتفاق نہیں۔

پیامِ مشرق کے دور میں ان پر اشتمالی تصوّرات کا اثر کافی گہرا ہو چکا ہے۔ "محبت رفتگان" میں کئی قسم کے اشتراکی جمع ہیں۔ ٹالسٹائی جس کے یہاں اشتراکیت عیسائی اخلاقیات کی بڑی حد تک پابند ہے۔ اس صحبت میں سب سے پہلے گفتگو

کرتا ہے۔ اس کی اشتراکیت کی بنیاد چونکہ مذہبی اور اخلاقی ہے اس لیے وُہ زیادہ تر زور اس امر پر دیتا ہے کہ سرمایہ کا سپاہی شیطان کا بوجھ اُٹھائے ہُوئے جو کی روٹی کے ٹکڑے کے لیے تلوار کھینچتا ہے اور اپنے عزیز اور دوست کے سینے میں بھونک دیتا ہے۔

ٹالسٹائے کی زبانی تیسرا شعر خود اس کا اپنا خیال نہیں، لیکن اس کے خیالات کا منطقی نتیجہ ہے کہ تاج اور وطن کے تصوّرات کی طرح کلیسا بھی ایک طرح کا افیون ہے جس سے خواجہ مزدُوروں کو بے ہوش رکھتا ہے:

دارو مے بے ہوشی است تاج کلیسا وطن
جانِ خداداد را خواجہ بجائے خرید

کارل مارکس کے نزدیک بھی انسان اور انسان کے باہمی نزاع کی اصل بنیاد سرمایہ داری ہے۔ آدم از سرمایہ داری قاتل آدم شد است۔

ہیگل دلیباری ہیگل محض جدلیت اور تضاد کا قانون بیان کرتا ہے۔ زندگی کی اصلی حقیقت عمل اور ردّ عمل ہے۔ فطرت اضداد خیز ہے۔ یہی قانون انسان کی اجتماعی اور عمرانی زندگی میں کارفرما ہے:

فطرت اضداد خیز، لذّتِ پیکار داد
خواجہ و مزدُور را، آمر و مامُور را

ٹالسٹائے بہرحال اس میں بھی ہیگل کی فلسفیانہ ریشہ دوانی کے امکانات دریافت کرلیتا ہے اور اعتراض کرتا ہے:

عقل دورو آفرید فلسفۂ خود پرست
درس رضا می دہی بندۂ مزدُور را

اور پھر اقبالؒ علینی اور ریوٹو پائی۔ اشتراکیت کے اہم ترین مشرقی داعی مزدک

کی زبانی یہ کہتے ہیں کہ اب کہیں جا کر سُلطان اور امیر کے قصر میں موت کا زلزلہ آمادہ دکھائی دے رہا ہے، خلیل آتش نمرُود میں جل چکا، اور اس کے آتش کدے میں پرانے خدا پگھل چکے ہیں۔ اب کوہ کن کے لیے، جو مزدُور کا عینی، مشرقی رُومانی تصوّر ہے وقت آیا ہے کہ وہ بے ستون اور تیشے اور اس کی کم ظرفی کو چھوڑے جس کی غالب نے اکثر شکایت کی ہے اور خسرو پرویز سے اپنا حق زبردستی طلب کرے:

دورِ پرویزی گزشت، اے کشتۂ پرویز خیز
نعمت گم گشتۂ خود را ز خسرو باز گیر

لیکن اس مشرقی، رُومانی، مزدُور، اس کوہکن کے ذہن پر ابھی تک عینیت کے افلاطون کا جادُو سوار ہے، وہ ابھی تک بے ستون پر شیریں کی تصویریں بناتا، توڑتا اور پھر سے بناتا جارہا ہے۔ اب بھی وُہ اپنے تیشے سے بجائے پرویز کے اپنی جان لینے کے لیے آمادہ ہے۔ مشرقی عینیت کا سب سے بڑا افیون رومانی عشق ہے اور جو شعر اقبال نے کوہکن کی زبانی کہلوایا ہے اس میں طنز اور اعلیٰ ترین عشقیہ جذبہ برابر شامل ہیں۔ مولانا رُوم کی طرح اقبال نے اس نظم کا مطلب ناظر کی اپنی استعداد پر چھوڑ دیا ہے:

نگارِ من کہ بسے سادہ و کم آمیز است
ستیزہ کیش و ستم کوش و فتنہ انگیز است

## جدلیت اور تاریخ کا نیا تصوّر

یوٹوپیائی اشتراکیت سے اقبال کو بڑی دلچسپی ہے۔ ایک تو اس وجہ سے کہ اس میں بعض بڑے رُومانی اور عینی تصوّرات ملتے ہیں جن کو ردّ کرنے میں یا جن پر چوٹ کرنے میں اقبال کو لطف سا محسُوس ہوتا تھا۔ کوہکن قلندر کی دُنیا

کا رہنے والا ہے۔ قلندر مردِ مومن کا رُوحانی پرتو ہے اور کوہکن وُہ مزدُور ہے جس کی انقلابی خودی ابھی تک عینیت کے افیون میں سرشار ہے اور یوٹوپیائی اشتراکیت میں جن حکماء کی طرف اقبال توجہ کرتے ہیں وہ یورپ کے ان اشتراکیین سے بالکل مختلف ہیں جنہوں نے یورپ وغیرہ میں جدید اشتمالیت سے پہلے اشتراکی تجربے کیے۔ یوٹوپیائی اشتراکیت پر اقبال کی تنقید اینگلز کی تنقید سے باعتبار موضوع اور نتائج بہت مختلف ہے۔ اینگلز نے اپنی کتاب "یوٹوپیائی اور سائینسی اشتراکیت" کو جدید اشتراکی تصوّرات سے شروع کیا ہے۔ اٹھارہویں صدی کے فرانسیسی فلسفی جنہوں نے انقلابِ فرانس کا راستہ ہموار کیا — عقل کو ہر ذی رُوح ہستی اور عمل کا واحد منصف اور قاضی مانتے تھے لیکن اب ہمیں معلوم ہوچکا ہے کہ یہ دائمی عقل بورژوا ذہن کا محض ایک عینی تصوّر، اس کی ایک عینی شکل ہے جو اس زمانے میں قابلِ پرستش بنی جب متوسط طبقہ نشو ونما پا رہا تھا۔

تاریخی حالات نے یورپی اشتراکیت کے بانیوں کو بہت متاثر کیا۔ سرمایہ دارانہ پیداوار کے نامکمل مرحلے پر طبقات کی باہمی حیثیت اور ان کا باہمی تعلق بھی کوئی خاص صُورت اختیار نہ کرسکا تھا۔ اس زمانے میں جو اشتراکی نظریے قائم کیے گئے وُہ زیادہ تر نامکمّل تھے اور یہ سب نظریے یوٹوپیائی ہیں۔ اس کے بعد اینگلز نے بہت سے یوٹوپیائی اشتراکیین کے نظریے بیان کیے ہیں مثلاً سینٹ سائمن، فوریئے رابرٹ اوونا وغیرہ۔ اپنے چھوٹے سے رسالے کے دُوسرے حصّے میں اینگلز نے اس فلسفے کو پرکھا ہے جس کا اشتراکیت سے تعلق رہا ہے۔ اٹھارہویں صدی کے فرانسیسی فلسفے کے ساتھ ساتھ اور اس کے بعد ایک نیا جرمن فلسفہ پیدا ہُوا تھا جس نے ہیگل میں تکمیل پائی۔ اس کی سب سے بڑی خوبی یہ تھی کہ اس نے قدیم یونانی فلاسفہ کے پُرانے اسلوب یعنی جدلیات کو تفکر کا

اعلیٰ ترین ذریعہ سمجھ کے پھر سے رواج دیا۔

جدید یورپ کا فلسفہ جرمنی کے نئے جدلیاتی فلسفے تک زیادہ تر وہ مابعد الطبیعیاتی طرزِ تفکر کی الجھنوں میں گرفتار رہا تھا۔ اس نئے جرمن فلسفے نے جو ہیگل کے نظام میں کمال کو پہنچا مغربی "تفکر" کی رَو بدل دی۔ اس نقطۂ نظر سے بنی نوع کی تاریخ محض بے معنی واقعات کا ایک اُلجھا ہُوا اور بے ربط گرداب معلوم نہیں ہوتی بلکہ یہ تاریخ انسان کے ارتقا۔ اور اس کی نشو و نما کا عمل اور طریقہ بیان کرتی ہے۔ تاریخ انسانی ایک ارتقائی عمل ہے جس کی فطرت ہی اس قسم کی ہے کہ وہ کسی نام نہاد حقِ مطلق کی دریافت میں کوئی ذہنی انتہا قطعیت یا علیت العلل نہیں پا سکتی۔ اس تصور نے عینی فلسفے پر کاری ضرب لگائی اور اشتراکی فلسفے کا رجحان جرمن عینیت کے غیر تشفی بخش ہونے کے باعث مادیت کی طرف پھر گیا۔

اسی کو پروفیسر جان میک مرے نے اپنی کتاب "فلسفۂ اشتمالیت" میں یوں پیش کیا ہے:

" اشتمالی فلسفے کی ہر سنجیدہ تنقید کو ابتدا ہی میں اس کا صاف اقبال کر لینا پڑے گا کہ اس کے نظریے کا کتنا حصّہ نقّاد کے لیے قابلِ قبول ہے اس لیے میں اپنی تنقید کی یہ کہہ کے تمہید باندھتا ہوں کہ میں ردِّ عینیت اور نظریۂ عمل کی وحدت کے اصُول کو اُن معنوں میں جن میں میں نے اُن کی تشریح کی ہے، مانتا ہوں اور چونکہ یہی سچا انقلابی اصُول ہے اس لیے اس کا مان لینا اس روایتِ فکر کی حدُود کے اندر اپنی نشست رکھنا ہے جو مارکس سے ماخوذ ہے۔ اس بنیادی اصُول کو قبول کرنے کے منفی مضمرات بڑے گہرے جاتے ہیں۔ ان میں اس تمام فلسفے اس

تمام اقتصادی نظریے سے انکار شامل ہے جو اس اصول کو قبول
نہیں کرتے ۔"

یہی مقام اقبال نے اپنے لیے اشتمالیت سے اختلاف کے واسطے متعیّن کیا ہے ۔ اگر وہ تاریخ کی معاشی تطبیق اور ہیگل کے فلسفے کے اس جدلیاتی پہلو کو مان لیں تو نہ صرف خودی کے تمام تصوّرات بلکہ ان کی عینی وجدانیات کے تمام راستے مسدود ہو جاتے ہیں ۔ انہیں مارکس کے معاشی نظریوں سے پورا اتفاق ہے مگر ہیگل کے جدلیاتی نظام سے اتفاق نہیں جس نے مارکس کی معاشیات کو فلسفیانہ طور پر جنم دیا ہے ۔ خواجہ غلام الدّین کے نام ایک خط میں وہ لکھتے ہیں :

" سوشلزم کے معترف ہر جگہ رُوحانیت کے ، مذہب کے مخالف ہیں اور اس کو افیون تصوّر کرتے ہیں ۔ لفظ افیون کا اس ضمن میں سب سے پہلے کارل مارکس نے استعمال کیا تھا ۔ میں مسلمان ہوں اور انشاء اللہ مسلمان مروں گا ۔ میرے نزدیک تاریخ انسانی کی مادی تعبیر سراسر غلط ہے ۔ رُوحانیت کا میں قائل ہوں ، مگر رُوحانیت کے سیاسی مفہوم کا ۔ جو رُوحانیت میرے نزدیک مغضب ہے یعنی افیونی خواص رکھتی ہے اس کی تردید میں نے جا بجا کی ہے ۔ باقی رہا سوشلزم سو اسلام خود ایک قسم کا سوشلزم ہے جس سے مسلمان سوسائٹی نے آج تک بہت کم فائدہ اٹھایا ہے ۔ "

" پیامِ مشرق " میں وہ ہیگل کی جدلیات کو رُومی کی وجدانیات کے حوالے کر دیتے اور اس کو عشق و عقل کی جنگ میں تحلیل کر دیتے ہیں ، ایک اُن چھوٹی سی نظم میں جو اقبال کے مطبوعہ کلام میں باعتبار محاورہ و زبان سب سے زیادہ سوقیانہ ہے ۔ انہیں ہیگل پر سب سے بڑا اعتراض یہ ہے کہ اس کی عقلیت عشق کے عینی احساس کے

لمس سے بے نصیب ہے :

حکمتش معقول و با محسوس در خلوت نرفت
گرچہ بکرِ فکرِ اُو پیرایہ پوشیدہ چوں عروس
طائرِ عقلِ فلک پرواز او دانی کہ چیست
ماکیاں کز زورِ مستی خایہ گیرد بے خروس

## ثبوتیت پر تبصرہ

پیامِ مشرق کے دور میں اقبال کا اشتراکی شعور زیادہ تر فلسفہ کے مختلف نظاموں سے اُلجھا ہُوا ہے۔ وہ اگرچہ کہ ہیگل کی جدّلیت پر بے رُوح اور بے احساس عقلیت کا الزام عاید کرتے ہیں لیکن وہ کسی ایسے فلسفے کے سرمایہ دار محرک کو ایک لمحے کے لیے بھی برداشت کرنے کے لیے تیار نہیں جو مارکس کی اشتراکیت کے ماحصل یعنی مزدُور کی بیداری اور اس کے انقلابی شعُور کو پھر سے خواب اور افیُون میں تبدیل کرنا چاہے۔ سرمایہ دار فلسفے کے ان نظریوں کو جو حکمیّت کے نام سے سرمایہ داری کے جواز کی طرح طرح سے تاویل پیش کرتے ہیں' اقبال بھی اسی قدر تنگ اور حقارت کی نظر سے دیکھتے ہیں جیسے اشتمالی رہنما۔ اگست کومت کی ثبوتیت پر محاورہ مابین حکیم فرانسوی آگسٹس کومٹ و مرو مزدُور" میں اقبال نے ثبوتیت کے فلسفے کے سرمایہ دار محرک کو بڑی خوبی سے بے نقاب کیا ہے۔

کومت کا "تین منازل" کا قانُون انسانی تاریخ کو تین ادوار میں تقسیم کرتاہے۔ ان میں سے پہلے دور میں مظاہرِ فطرت کی مذہبی تشریحیں کی گئیں۔ اس دور کی تین حصّوں میں تقسیم در تقسیم بھی ہو سکتی ہے۔ پہلے اشیا پرستی رہی پھر کثرت پرستی۔

اور پھر وحدانیت ، یہ کومت کے نزدیک بنی نوعِ انسان کی اشتراکیت کا دَور تھا۔ دُوسری منزل یا دُوسرا دور مابعد الطبیعی تھا۔ یہ روشن خیالی کے عہد سے مطابقت رکھتا ہے۔ اس منفی یا مابعد الطبیعی منزل کا حاصل یہ ہے کہ انسان کے قلب و ذہن میں ایک نمایاں فرق ہے ، تیسرے یا ثبوتی دور یا منزل کا تعلق صرف تجربوں اور اُن کے نتیجوں سے ہے۔

ثبُوتیت میں مذہبی اور مابعد الطبیعی منازل باہم مل جاتی ہیں ، آزادیٔ ضمیر کی ضرُورت نہیں رہتی۔ ترقی کا رُجحان عسکری بنیاد سے صنعتی بنیاد کی طرف منعطف ہو جاتا ہے۔ انقلابی "مساوات" کے لیے اس تمدن میں کوئی جگہ نہیں ، سرمایہ دار حکومت کی باگ ڈور صنعت و حرفت کے کپتانوں کے ہاتھ میں ہونی چاہیے اور اس کی چوٹی پر مہاجن کا ہاتھ ہے۔ سرمایے کے "خطروں" کا کومت نے یہ علاج سوچا ہے کہ سماج کو اخلاقیات کی تعلیم دی جائے اور پُرامن ہڑتالوں کے ذریعے اس کے خلاف احتجاج کیا جائے (سرمایہ دار حکومتوں کے لیے اس سے زیادہ خوش آئند اور کون سا فلسفہ ہو سکتا تھا ، چنانچہ کومت مزدُور سے کہتا ہے ؎

بنی آدم اعضائے یک دیگر اند
ہماں نخل را شاخ و برگ و براند
دماغ از خرد زاست از فطرت است
اگر پا زمین ساست از فطرت است
یکے کار فرما یکے کار ساز
نباید ز محمُود کارِ ایاز

ظاہر ہے کہ مزدُور فوراً پہچان لیتا ہے کہ ثبُوتیت کے فلسفے کی آڑ میں سرمایہ دار اپنا اُلو سیدھا کر رہا ہے۔ اس فلسفہ تسلیم کو دُور کر دیتا ہے :۔

کند بحر را آبنایم اسیر
ز خارا بُرد تیشہ ام جوئے شیر
حق کوہکن دادی اے نکتہ سنج
بہ پرویز پُرکار و نا بُردہ رنج
خطا را بحکمت مگر داں صواب
خضر را نہ گیری بہ دامِ سراب
بہ دوشِ زمیں بار سرمایہ دار
ندارد گزشت از خورد خواب وکار
جہاں راست بہروزی از دستِ مزد
ندانی کہ ایں ہیچ کاراست دُزد

"قسمت نامۂ سرمایہ دار و مزدُور" میں بھی موضوع یہ ہے کہ زندگی کی ساری محنت ساری جد وجہد مزدُور کی قسمت میں ہے، مگر اس کا سارا ثمر، سارا آرام، ساری آسائش سرمایہ دار کے لیے ہے۔ مزدُور کی قسمت میں کارخانے کی مشینوں کا شور ہے۔ کارخانے کے مالک کی قسمت میں کلیسا کی موسیقی ہے۔ بہشت سرمایہ دار کی ملکیت ہے اور وُہ درخت اور پودا جس پر محصُول عاید کیا جاتا ہے، مزدُور کا پروردہ ہے۔

"نوائے مزدُور" میں مزدُور کا اعلانِ جنگ زیادہ واضح ہے۔ ننگے اور بھُوکے مزدُور نے بیکار اور بے مصرف خواجہ کے لیے حریر کے کپڑے بنائے اور پہنائے، سرمایہ دار عورت کا زیور غریب کی پیشانی کا پسینہ ہے۔ مذہب تک مزدُوری کی بے انتہا محنت کے ثمر سے فربہ ہو رہا ہے۔ مزدوری ہی کے دست وبازو، اُس کی محنت اور اس کی خریدی ہُوئی شجاعت

پر سلطنت کا استحکام قائم ہے لیکن اس صورتِ حال کو باقی نہیں رہنے دیا جا سکتا۔ اب انقلاب کا وقت آچکا ہے۔ اس کی ضرورت ہے کہ محنت کرنے والا اپنی محنت کا ثمر خود کھائے اور اس پورے پرانے نظام کو درہم برہم کر دے:

بیا کہ تازہ نوائی تراود از رگِ ساز
مئے کہ شیشہ گداز د بہ ساغر اندازیم
مغاں و دیرِ مغاں را نظام تازہ دہیم
بنائے میکدہ ہائے کہن بر اندازیم

انقلاب کا یہی تخریبی اور تعمیری عمل بار بار "زبورِ عجم" اور بعد کی فارسی اور اردو غزلوں میں جھلکتا ہے۔ کہنہ نظام کو مٹانا اور اس کی جگہ نئے نظامِ انسانیت کی تعمیر نہ صرف ضروری ہے بلکہ قانونِ قدرت کا بھی یہی تقاضا ہے۔

انقلاب کوئی ایسا عمل نہیں، جس کی باگ ڈور قضا و قدر، اعمالنامہ و میزان اور صورِ اسرافیل یا شورِ قیامت کے ہاتھ چھوڑ دی جائے، قیامت موجودہ انسان کا اپنا حرکی عمل ہے جس کا کام پرانی فرسودہ بنیادوں کو ڈھانا اور نئی بنیادیں قائم کرنا ہے:

سُخن ز نامۂ و میزان دراز تر گفتی
بحیرتم کہ نہ بینی قیامتِ موجود

"زبورِ عجم" میں ایک بڑی پُرترنم نظم "انقلاب"! اے انقلاب" ہے۔ یہ اقبالؒ کے بڑے ہمہ گیر انقلابی ترانوں میں سے ہے۔ مزدور کے خون سے پھر سرمایہ دار کی انگوٹھی کا لعل بنتا ہے۔ زمیندار کے جَور سے کسانوں کی کھیتیاں ویران ہیں۔ ملّا نے مذہب کی باگ ڈور اپنے ہاتھ میں لے لی ہے اور برہمن نے اپنے معتقدین کو زنّار کے دام میں پھانسا ہے۔ سردار اور شہنشاہ اپنے

اپنے سامراجی کھیل کھیل رہے ہیں۔ عام انسان کا خون چوس رہے ہیں اور عام انسان محکوم اور غلام بنا ہوا غفلت کے نشے میں سو رہا ہے:

خواجہ از خونِ دلِ مزدور سازد لعلِ ناب
از جفائے دِہ خدایاں کشتِ دہقاناں خراب
انقلاب!
انقلاب! اے انقلاب
شیخِ شہر از رشتۂ تسبیح صد مومن بدام
کافرانِ سادہ دِل را برہمن زنّار تاب
انقلاب!
انقلاب! اے انقلاب
میر و سلطاں نرد باز و کعبتینِ شاں دغل
جانِ محکوماں ز تن بردند و محکوماں بخواب
انقلاب!
انقلاب! اے انقلاب

لیکن یہ نظام زیادہ دِن باقی نہیں رہ سکتا۔ سرمایے کے اندر ایسا زہر ہے جو آخر میں اُسی کو ختم کر کے رہتا ہے۔ سرمایہ خود اپنی ابتلا کا شکار ہوتا ہے اور آخر ایک دِن اُسے انسانیت کے بڑھتے ہوئے سیلاب کے آگے جھکنا ہوگا:

من درونِ شیشہ ہائے عصرِ حاضر دیدہ ام
آں چناں زہرے کہ از وے مارہا در پیچ و تاب
انقلاب!
انقلاب! اے انقلاب!

اقبال انگریزی اشتراکیت کی اس عجیب تحریک کے قائل نہیں ہیں جس کی رُو سے ہر فرد کی مساوی آمدنی ہونی چاہیے۔ اکلِ حلال سے ایک طرح کے "تنعّم" کو وہ مذہبی نقطۂ نظر سے جائز سمجھتے ہیں، لیکن اس منعم کی ساری جائداد قوم یا ملّت کی ملکیت ہوگی اور وہ محض اس کا امین ہوگا۔ جہاں دولت کا استعمال مزید افراطِ دولت اور اس باعث دُوسرے انسانوں کو غلام بنانے کے لیے ہو وہاں وہ سب سے بڑی لعنت ہے کیونکہ پھر وُہ دولت یا زرِ سرمایہ بن جاتا ہے جس کا مقصد قدامت پسندئ انسان پر جبر و حکومت اور عورت کی عصمت دری ہے۔ یہ وُہ سرمایہ دار ہے جس کے ہاتھ مزدُور کی بہو بیٹیوں کی عصمت محفوظ نہیں رہتی۔ مزدُور اس کے لیے قصر کے قصر بناتا ہے مگر خود بے گھر، گلیوں کی خاک چھانتا رہ جاتا ہے۔

"بالِ جبریل" میں "فرشتوں کا گیت" اسی مہاجنی نظام کی تصویر کھینچتا ہے۔ اس مہاجنی دور میں انسانی اقدار اس قدر مسخ ہو گئی ہیں کہ عقل قابُو سے باہر اور بے لگام ہو گئی ہے اور وجدان ارتقائے اِنسانی میں اپنا صحیح مقام حاصل نہیں کر سکا۔ ابھی تک تخلیق کا نقشہ نامکمل ہے۔ ریاست اور مذہب دونوں کے بہانے انسان کا خُون چُوسا جا رہا ہے اور خُون کے پیاسے نت نئے بہرُوپ اور بھیس میں نمودار ہو رہے ہیں اور خلقِ خُدا کی گھات میں بیٹھے ہیں۔

تیرے امیر مال مست، تیرے فقیر حال مست
بندہ ہے کوچہ گرد ابھی، خواجہ بلند بام ابھی

دانش، مذہب، علم سب سرمایہ دارانہ ہوس پر قربان ہو رہے ہیں۔ ابھی تک خودی پر اشتراکیت کا انطباق نہیں ہو سکا ہے:

جوہرِ زندگی ہے عشق، جوہرِ عشق ہے خودی
آہ کہ ہے یہ تیغِ تیز پردگیِ نیام ابھی

فرشتوں کی اس گزارش کے جواب میں خُدا کا انقلابی فرمان نافذ ہوتا ہے۔
یہ انقلابِ رُوس کا فرمان ہے، یہ لا یا نفی کی منزل ہے اور یہ فرمان پرانے نظام کی کامل شکست و ریخت کا ہے:

اُٹھو مری دُنیا کے غریبوں کو جگا دو
کاخِ امرا کے در و دیوار ہلا دو

غلامی سے چھوٹنے کے لیے "سوزِ یقین" یا وردِ وجدان کی بھی ضرورت ہے:

گرماؤ غلاموں کا لہو سوزِ یقیں سے
کنجشکِ فرومایہ کو شاہیں سے لڑا دو
سلطانئ جمہور کا آتا ہے زمانہ
جو نقشِ کہن تم کو نظر آئے مٹا دو

اور پھر یہ بے مثل شعر ہے۔ شاید اُردُو کے کسی اور واحد شعر میں اتنا انقلابی جوش و خروش، اتنی حرکت، اتنا دبدبہ نہیں:

جس کھیت سے دہقاں کو میسّر نہیں روزی
اس کھیت کے ہر خوشۂ گندم کو جلا دو

مذہب میں بھی انقلاب کی ضرورت ہے۔ مُلّا اور پیر کیوں خُدا اور بندے کے درمیان واسطے کے لیے باقی رہ جائیں؟ یہی نہیں بلکہ اس کے بعد کا شعر اقبال کا اکیلا شعر ہے جس میں (منافقانہ) مذہب کی مکمل تنسیخ اور تخریب کی طرف اشارہ ہے:

کیوں خالق و مخلوق میں حائل رہیں پردے
پیرانِ کلیسا کو کلیسا سے اُٹھا دو
حق را بسجودے صنماں را بطوافے
بہتر ہے چراغِ حرم و دَیر بجھا دو

اگرچہ اس کے بعد کے شعر میں "تلافیِ مافات" بھی ہے اور بڑے لطیف انداز میں مذہب کی حقیقی اقدار کی طرف واپسی کا اشارہ ہے:

میں ناخوش و بیزار ہوں مرمر کی سلوں سے
میرے لیے مٹی کا حرم اور بنا دو

## مارکس اور لینن

اشتمالیت کے جدید رہنماؤں سے اقبال کو بڑی دلچسپی تھی۔ کارل مارکس اور اس کی تعلیمات کی بعض خصوصیتوں کے اقبال بہت قائل تھے خصوصاً مارکس کے معاشی تجزیے سے وہ بالکل متفق تھے۔ سرمایہ دار علمائے معاشیات سے کارل مارکس کی آواز کہتی ہے کہ تمہاری کتابوں میں بجز نقشوں اور اعداد و شمار کے رکھا ہی کیا ہے۔ تم نے عقل کو سرمائے کا غلام بنایا، اُسے عیاری اور خون ریزی سکھائی ہے۔ چنانچہ کارل مارکس ان سرمائے کے حامیوں سے خطاب کرتا ہے:

یہ علم و حکمت کی مہرہ بازی یہ بحث و تکرار کی نمائش
نہیں ہے دنیا کو اب گوارا پرانے افکار کی نمائش
تری کتابوں میں اے حکیم معاش رکھا ہی کیا ہے آخر
خطوطِ خمدار کی نمائش ! مریز و کجدار کی نمائش
جہانِ مغرب کے بتکدوں میں کلیساؤں میں مدرسوں میں
ہوس کی خونریزیاں چھپاتی ہے عقلِ عیار کی نمائش

چونکہ اقبال مارکس کی معاشی تاویلات کے قائل تھے مگر مادی جدلیات اور تاریخ کی معاشی تطبیق سے انہیں اختلاف تھا، اس لیے وہ نیتشے کی طرح مارکس کی بھی یہ تعریف کرتے ہیں کہ "قلبِ او مومن دماغش کافر است"۔ اندرونی حرارت،

سوز وگداز، انسانیت، اندرونی وجدان اور "عشق" نے نیتشے کی رہنمائی حرکیت کی طرف کی ہے اور کارل مارکس کی رہنمائی معاشی انصاف اور تحریکِ انقلاب کی طرف۔ مگر اقبال کے خیال میں جس طرح نیتشے کی کافری یہ تھی کہ وہ اپنی حرکیت کو اصولِ خیر کا پابند نہ بنا سکا، اور ابدی تکرار اور فوق البشر کے تصورات میں اُلجھ کے رہ گیا اُسی طرح کارل مارکس نے انسان کی خارجی زندگی میں نظم وضبط اور حقیقی انصاف کا سامان تو ضرور مہیا کیا اور اس نے انسان کی اجتماعی زندگی کو تو یقیناً صحیح طور پر یہ بتایا کہ معاشی حقیقتوں ہی پر قریب قریب خارجی زندگی کے ہر شعبے کا دارومدار ہے لیکن وُہ انسان کے باطن، تمامتر فلسفے اور وجدانیات سے انکار کر بیٹھا۔ یہاں تک کہ اس نے دورانِ محض اور خودی کے تصوّر سے بھی انکار کیا۔ اقبال کا یہی مطلب ہے جب وہ کارل مارکس کی تعریف اہرمن کے ایک مشیر کی زبانی ان الفاظ میں بیان کرتا ہے :

> ہے مگر کیا اس یہودی کی شرارت کا جواب
> وہ کلیمِ بے تجلّی، وہ مسیحِ بے صلیب
> نیست پیغمبر ولیکن در بغل دارد کتاب
> کیا بتاؤں کیا ہے کافر کی نگاہِ پردہ سوز
> مشرق و مغرب کی قوموں کے لیے روزِ حساب

"جاوید نامہ" میں جمال الدین افغانی کی زبانی کارل مارکس کو پیغمبرِ حق ناشناس کہلوایا ہے لیکن ساتھ ہی ساتھ اس کی تعریف ان الفاظ میں کی ہے :

> صاحبِ سرمایہ از نسلِ خلیلؑ
> یعنی آں پیغمبرِ بے جبرئیل
> زانکہ حق در باطلِ او مضمر است
> قلبِ اُو مومن دماغش کافر است

اینگلز کے متعلق جہاں تک مجھے علم ہے اقبالؒ نے کچھ نہیں لکھا لیکن لینن کے متعلق ایک نظم "پیامِ مشرق" میں ہے جس سے طرح طرح کی غلط فہمیاں پیدا ہوتی ہیں ۔ ضروری ہے کہ اس نظم کا صحیح تاریخی پس منظر میں مطالعہ کیا جائے ۔ لینن کی اپنی تشریحِ انقلاب تو بالکل صحیح اور منطقی ہے :

بسے گزشت کہ آدم دریں سرائے کہن
مثالِ دانہ تہِ سنگ آسیا بوُد است
فریب زاری و افسونِ قیصری خورد است
اسیرِ حلقۂ دامِ کلیسیا بوُد است
غلامِ گرسنہ دیدی کہ بر درید آخر
قمیصِ خواجہ کہ رنگیں زخونِ ما بوُد است
شرارِ آتشِ جمہور کہنہ ساماں سوخت
ردائے پیرِ کلیسیا قبائے سلطان سوخت

یہ نظم انقلابِ رُوس کے بالکل ابتدائی زمانے میں اور غالباً صلح نامہ برلیٹ لٹوسک کے کچھ ہی دن بعد لکھی گئی ہوگی ۔ کم از کم قیصر ولیم اس وقت تک معزول نہیں ہُوا تھا ۔ کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی کہ قیصر ولیم کے جواب کو اقبال کا قولِ فیصل بھی سمجھا جائے ۔ اقبال کے کلام میں اس قسم کے مکالمے اکثر ہیں، لیکن یہ کہنا کہ انہیں ہمیشہ آخری بات کہنے والے سے اتفاق ہوتا ہے، بہت مشکل ہے ۔ اس کے علاوہ قیصر ولیم کا شورائی جمہوریت پر یہ اعتراض کہ غلامی چونکہ انسان کی فطرت میں ہے اس لیے ہر انقلاب، آزادی کا احیا نہیں بلکہ غلامی کی تجدید ہے، کوئی فلسفیانہ تصوّر نہیں بلکہ محض سامراجی نقطۂ نظر کا بیان ہے :

اگر تاج کئی جمہور پوشد
ھماں ہنگامہ ہا در انجمن ہست

نماند نازِ شیریں بے خریدار
اگر خسرو نباشد کوہکن ہست

ان اشعار میں قیصر کا حملہ "مستقل انقلاب" اور "پرولتاری آمریت" کے تصوّرات پر تھا۔ پرولتاری آمریت کا تصوّر اس وقت نیا تھا اور چونکہ عام طور پر تاریخ دانوں کو ایک بڑا مرض یہ ہے کہ وُہ ہر جدید تحریک میں کسی قدیم واقعہ سے ضرور کوئی نہ کوئی مشترک مشابہت ڈھونڈتے ہیں اس لیے انقلابِ رُوس کے فوراً بعد کی "خونریزی" کا مقابلہ اس زمانے میں بالعموم "انقلابِ فرانس" اور "گلوٹین کے راج سے کیا جاتا تھا۔ ممکن ہے اقبالؒ کو یہ ڈر بھی ہو کہ انقلابِ رُوس کا بھی کہیں وُہ حشر نہ ہو جو دانتوں، روبس پیر اور نپولینؔ کے ہاتھوں انقلابِ فرانس کا ہُوا تھا۔ اشتمالی و شورائی جمہوریت میں پرولتاری آمریت کے تصوّر پر اس کے بعد اقبال نے کبھی اعتراض نہیں کیا اور اس کے بعد جب وُہ جمہُوریّت پر حملہ کرتے ہیں تو صاف معلوم ہوتا ہے کہ اس سے سرمایہ دارانہ عمومیّت مراد ہے۔ نظام شاہی کا ہو یا عمومیت کا، ہو لیکن اگر وہ دُوسروں کو غلام بنائے یا دُوسروں کی پیداوار چھینے تو وہ اصل سامراج ہے۔ چنانچہ شیطان کا ایک مشیر کہتا ہے:

ہم نے خودی کو پہنایا ہے جمہوری لباس
جب ذرا آدم ہُوا ہے خود شناس و خود نگر
مجلسِ ملّت ہو یا پرویز کا دربار ہو
ہے وُہ سلطاں غیر کی کھیتی پہ ہو جس کی نظر
تُو نے کیا دیکھا نہیں مغرب کا جمہُوری نظام
چہرہ روشن اندروں چنگیز سے تاریک تر

یہی وُہ کہنہ ساماں آتشِ جمہور ہے ، جسے بقول لینن اشتمالی انقلاب کا سیلاب اپنے راستے میں بُجھا آیا ہے۔

لینن پر جو نظم "بالِ جبریل" میں ہے وہ بلحاظ ہئیت و نوعیت بڑی نادر ہے۔ یہ ایک قسم کی ڈرامائی خود کلامی ہے جو براؤننگ کے اثر سے خالی نہیں۔ کردار کی ترتیب اس طرح کی گئی ہے کہ اس میں شخصیّت اور خودی کا نہ صرف عملیؔ، مؤثر اور ظاہر پہلو جو سب کو معلوم ہے نمایاں ہے بلکہ خودی کے قدر آفریں، پنہاں اور باطن پہلو کو بھی نمودار کیا ہے جس سے کردارِ نظم خود نا واقف تھا۔ یہ لینن کے کردار کی وجدانی ترکیبِ مکرّر ہے۔ شاعر نے اپنی دانست میں اس کے کردار کو مکمّل کرنے کے لیے اس میں مذہبی تصوّریت کا وُہ عنصر شامل کر دیا ہے جس کے خلاف خود لینن نے ساری عمر جہاد کیا اور اس ترکیبِ مکرر کی وجہ بتائی ہے کہ :

میں کیسے سمجھتا کہ تُو ہے یا کہ نہیں ہے
ہر دم متغیّر تھے خرد کے نظریات

جب "یہ علینؔ" لینن مادی جدلیات سے انکار کر چکتا ہے تو پھر اُس میں اور اقبال میں کوئی اختلاف نہیں رہتا۔ اقبال کی طرح وُہ بھی خُدا سے پوچھتا ہے کہ بتا تو سہی آخر وُہ کون سا آدم ہے جس کا تو معبُود ہے ؟ مشرق کا آدم جو فرنگ کو پُوجتا ہے یا مغرب کا آدم جو چمکتے ہوُئے ذرّوں کا پُجاری ہے :

وُہ کون سا آدم ہے کہ تُو جس کا ہے معبُود؟
وہ آدمِ خاکی کہ جو ہے زیرِ سماوات
مشرق کے خداوند سفیدانِ فرنگی
مغرب کے خداوند درخشندہ فلزات

مغرب کا تمدّن سرمایہ داری کی بنیادوں پر قائم ہے۔ وہاں مدنیت کی

آج مودودیت کا پورا پریس ایڑی چوٹی کا زور لگا کر اپنے آپ کو محبِّ پاکستان اور محبِّ قائداعظمؒ اور محبِّ اقبالؒ ثابت کرنے پر تلا ہوا ہے لیکن اُن کی ساری کوششیں پاکستانی عوام کے ذہن سے مذکورہ کتاب کا ایک حرف بھی مٹا نہیں سکتیں جس کے ۲، ۲ صفحات کی ایک ایک سطر پاکستان دشمنی کی گواہی دے رہی ہے۔

پاکستان قائم ہو چکا ہے۔ اسے قائم ہوئے بائیس ۲۲ برس ہو چکے ہیں۔ ہندوستانی حکمران طبقے کی ساری کوششیں اور بین الاقوامی استعمار کی ساری سازشیں اس مملکت کو نہیں مٹا سکیں اور نہ کبھی مٹا سکیں گی۔ مودودی صاحب لاکھ اپنی فیڈریشن اور کانفیڈریشن کی سکیم کو، جو اُن کی "مسلمان اور موجودہ سیاسی کشمکش" کے پہلے اور دُوسرے حصے پر مشتمل ہے، خوبصورت سے خُوبصورت طباعت میں پیش کرتے رہیں اور اُن کے حواری اس پاکستان دشمن منصُوبے کی ترویج و اشاعت کرتے رہیں، پاکستان کی آزاد اور خود مختار حیثیت کو بفضلِ تعالیٰ کوئی نقصان نہیں پہنچا سکتے۔

اقبالؒ کے کلام کا اثر پاکستان کے مسلمانوں کے شعُور پر اتنا کچّا نہیں ہے کہ کسی تیز و طرّار صحافی کی تحریروں سے مندمل ہو جائے، چاہے وہ صحافی اپنے آپ کو کتنا ہی بڑا عالمِ دین کیوں نہ سمجھے۔ ابوالکلام آزاد نے اس سلسلے میں کیا تیر مار لیا تھا کہ پاکستانی قوم ابوالکلام آزاد کے ایک زلّہ بردار فتنے کی تاب نہ لا سکے۔

پچھلے کچھ برسوں سے مودودیت کا نظریاتی محاذ اقبال کے دُوسرے نصب العین کو مٹانے پر تُلا ہوا ہے۔ علّامہ نے قرآنِ حکیم کی روشنی میں جدید زمانے کی بین الاقوامی کشمکش کا تجزیہ کیا اور پاکستان کی آزاد اور خود مختار اسلامی مملکت کا تصوّر پیش کیا۔ اس سے آگے بڑھ کر اُنہوں نے اس بین الاقوامی طبقاتی کش مکش کا بھی قرآنِ حکیم کی ہی

روشنی میں تجزیہ کیا۔ اور پاکستان کے لیے اور تمام عالمِ اسلام کے لیے ایک اسلامی ہیئتِ اجتماعیہ کا تعین کیا، جس میں وُہ طبقاتی کش مکش کا ایک ایسا حل ہمارے سامنے لائے جو قرآنی اور اسلامی ہوتے ہوئے جدید زمانے کے مخصوص حالات کا احاطہ کر سکے۔ یہی حل علامہ کا سب سے بڑا اجتہاد ہے اور اسی اجتہاد کی نفی کے لیے مودُودیت کی ساری کوششیں آج کل صَرف ہو رہی ہیں۔

مودودیت کی حالیہ تگ ودو اور اس کی طرف سے پاکستانی مُسلمانوں کی تھوک پیمانے پر تکفیر اسی وجہ سے ہے کہ آج کا مُسلمان علامہ اقبال کے اس فکری اجتہاد کو عملی صُورت دینے کے لیے ایک ہمہ گیر تحریک کی صُورت میں میدان میں اُتر آیا ہے۔ مسلمانوں کی اس نئی تحریک کا ردِّ عمل بھی مودودی جماعت کی طرف سے وُہی ہُوا ہے جو پاکستان قائم کرنے کی تحریک کے زمانے میں ہُوا تھا یعنی مودُودی مذہبِ فکر سے اتفاق نہ کرنے والوں تمام مسلمانوں کو یعنی ہزار میں سے ۹۹۹ کو دائرہ اسلام سے خارج کر دو۔

مودودیت کی طرف سے اس کافرسازی کی مہم کا ہدف وُہ نوجوان ہیں جو علامہ اقبالؒ کے تتبع میں یہ سمجھتے ہیں کہ اسلامی ہیئتِ اجتماعیہ میں سرمایہ داری، جاگیرداری اور سامراج پرستی کی کوئی گنجائش نہیں۔ مزید یہ کہ جدید زمانے کی بین الاقوامی طبقاتی کش مکش میں اسلام کی حیثیت بھی "ایک قسم کے سوشلزم" کی ہے۔ جیسا کہ اُنہوں نے خواجہ غلام السیّدین کے نام ایک خط میں لکھا۔ مزید یہ کہ:

> "—— اسلام کے لیے سوشل ڈیموکریسی کو کسی موزوں شکل میں اور اسلام کے قانونی اصُولوں کی مُطابقت میں قبول کر لینا کوئی انقلاب نہیں بلکہ اسلام کی اصل پاکیزگی کی طرف رجوع کرنا ہے۔"

جیسا کہ اُنہوں نے قائدِ اعظم کے نام ایک خط میں لکھا۔ مزید یہ کہ:

اگر بالشویزم میں خدا کی ہستی کا اقرار شامل کر دیا جائے، تو
بالشویزم اسلام کے بہت ہی قریب آجاتا ہے۔"
جیسا کہ علامہ نے سر فرانسس ینگ ہسبنڈ کے نام ایک کھلے خط میں لکھا
علامہ کے اسی قسم کے خیالات سے متاثر ہو کر قائداعظمؒ نے پاکستانی معیشت
کی بنیاد کو "اسلامی سوشلزم" کا نام دیا تھا۔ ۱۹۴۳ء ہی میں اُنہوں نے پاکستان کے
آئندہ سیاسی ڈھانچے کے متعلق واضح الفاظ میں فرمایا تھا کہ:
" یہ ایک عوامی حکومت ہوگی۔ اور یہاں میں جاگیرداروں اور
سرمایہ داروں کو ایک تنبیہ کر دوں، جو ہمارے ذرائع پر ایک
ایسے نظام کے وسیلے سے پھل پھول رہے ہیں، جو اس درجہ ظالمانہ،
اس درجہ قبیح ہے اور اس نے انہیں اس درجہ خود غرض بنا دیا
ہے کہ ان کے ساتھ عقل کی کوئی بات کرنا بھی مشکل ہو گیا ہے۔ عوام
کی لوٹ کھسوٹ ان کے خون میں شامل ہو گئی ہے۔ اُنہوں نے اسلام
کے سبق بھلا دیے ہیں۔ حرص اور خود غرضی نے ان لوگوں کو اس بات
پر مائل کر رکھا ہے کہ دوسروں کے مفادات کو اپنے مفادات کا مطیع
بنا کر موٹے ہوتے جائیں۔ یہ سچ ہے کہ آج ہم باقتدار نہیں ہیں۔ میں
گاؤں میں گیا ہوں۔ وہاں لاکھوں کروڑوں کی تعداد میں ہمارے عوام ہیں جن
کو دن میں ایک وقت کی روٹی نصیب نہیں ہے۔ کیا یہی تہذیب ہے؟
——— ۔ کیا یہی پاکستان کا مقصود ہے؟ کیا تم تصور کر
سکتے ہو لاکھوں کروڑوں عوام کو لوٹا گیا ہے اور انہیں ایک وقت کی
روٹی بھی نصیب نہیں ہے؟ اگر پاکستان کا یہی تصور ہے تو میں
اس کے حق میں نہیں ہوں۔ اگر یہ لوگ (سرمایہ دار اور جاگیردار) عقلمند

ہیں تو انہیں زندگی کے جدید حالات کے ساتھ اپنے آپ کو ہم آہنگ
کرنا ہوگا۔ اگر وہ ایسا نہ کرسکے تو ان کا خدا ہی حافظ ہے۔ ہم ان کی
کوئی مدد نہیں کریں گے ۔" (آل انڈیا مسلم لیگ، دہلی سیشن ۱۹۴۳ء)

آج کل مودودی خیال اور مذہب فکر کے نمائندے نوجوانوں کی نئی تحریک کے عزم اور ہمہ گیری سے گھبرا کر اس پر ایک نئے انداز سے حملہ آور ہو رہے ہیں۔ کبھی وہ یہ کہتے ہیں کہ "اسلامی سوشلزم" کی ترکیب خلافِ اسلام ہے کیونکہ اسلام کے ساتھ کسی چیز کا پیوند نہیں لگایا جاسکتا، جیسے قائداعظم اس ترکیب کو استعمال کرنے سے یہ مدعا رکھتے تھے کہ اسلام کی پاکیزگی کو کسی پیوند سے ملوّث کریں۔ قائداعظم پر اس نئے حملے کے ساتھ ساتھ وہ یہ پروپیگنڈا بھی کرتے ہیں کہ سوشلزم کی اساس دہریّت اور مادّیت کے فلسفے پر ہے۔ ان کا کہنا ہے کہ سوشلزم محض معاشرے کی اقتصادی ہیئت کا نام نہیں ہے، بلکہ ہر سوشلسٹ لامحالہ دہریت کا بھی علمبردار ہوتا ہے۔ بلکہ وہ اس حد تک جاتے ہیں کہ سوشلزم کا مطلب ہی دہریت بتاتے ہیں اور اس طرح عوام کو نوجوانوں کی نئی تحریک کے خلاف اُبھارنا چاہتے ہیں۔

پھر وہ یوں "استدلال" فرماتے ہیں کہ سوشلزم دراصل سرمایہ داری کی ضد کا نام نہیں ہے بلکہ یہ تو اسلامی اقتصادی نظام کی ضد ہے اور ان کے قول و فعل کے مطابق اسلامی اقتصادی نظام سرمایہ داری نظام ہی کی ایک شکل ہے۔ اس طرح وہ سرمایہ داری کو اسلام کے عین مطابق ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں اور اس مردود نظامِ معیشت کو اسلام کے نام پر پاکستان اور پاکستانی عوام پر مسلّط رکھنا چاہتے ہیں۔

حقیقتِ حال یہ ہے اور اس حقیقتِ حال سے مودودی مذہب فکر کے لوگ عوام کو بے خبر رکھنا چاہتے ہیں کہ سوشلزم بنیادی طور پر اس طرزِ فکر کا نام ہے جو فرد اور اجتماع کے مابین تعلقات میں اجتماع کو فرد پر فوقیت دیتا ہے اور فرد کی فلاح و بہبود

کو معاشرے کی فلاح و بہبود کا جُز قرار دے کر معیشت کا نظم و ضبط ترتیب دیتا ہے۔ سوشلزم کے لغوی معنی اجتماعیت کے ہیں اور اس کا مرکزی نکتہ وہی ہے جو علامہ اقبالؒ کے اس شعر میں ظاہر ہُوا ہے:

فرد قائم ربطِ ملّت سے ہے تنہا کچھ نہیں
موج ہے دریا میں اور بیرُونِ دریا کچھ نہیں

چلتے چلتے مودودی صاحب کی "اقبال دوستی" کا تذکرہ ہو جائے۔ مودودی خیال کے لوگ سوشلسٹوں پر تو یہ الزام لگاتے نہیں تھکتے کہ سوشلسٹوں نے علامہ اقبال کو فاشسٹ کہا لیکن کبھی اپنے گریبان میں منہ ڈال کر نہیں دیکھتے کہ بعینہٖ یہ الزام ان پر بھی وارد ہوتا ہے۔ علامہ کے اس شعر کو مودودی صاحب فاشزم کے فلسفے کے ضمن میں پیش کرتے ہیں، فرماتے ہیں:

"اُنہوں نے اپنی قوم کی بھلائی کے لیے معاشی و تمدنی اصلاح کا جو پروگرام بنایا اس کو سیدھے سادے معقول طریقے سے نافذ کرنے کی بجائے ایک نہایت لغو اجتماعی و سیاسی فلسفہ گھڑا جو بے شمار مبالغہ آفرینیوں اور علمی حماقتوں کا مرکب تھا۔ اُنہوں نے پہلے یہ مقدمہ قائم کیا کہ "فرد قائم ربطِ ملّت سے ہے تنہا کچھ نہیں" پھر اس پر یہ ردّا چڑھایا کہ ربطِ ملّت میں جو فرد شامل نہیں ہوتا یا اس ربط کے قیام میں مانع ہوتا ہے اسے واقعی کچھ نہ دینا چاہیے۔" (جدید معاشی نظریات صفحہ ۷۶-۷۷)

بہر حال یہ تو جملۂ معترضہ تھا۔ سوشلزم کا اصل الاصُول یہ ہے کہ یہ معاشرے کی فلاح کو فرد کی فلاح پر ترجیح دیتا ہے۔ سرمایہ داری نظام کا فلسفہ اس کی ضد ہے اور یہاں فرد کی بے قید حرص و ہوس کو اصل الاصُول کا درجہ حاصل ہے جیسے کہ قائدِ اعظم کے مندرجہ بالا اقتباس سے ظاہر ہے۔ ایسا نہیں ہے کہ مودودی صاحب سوشلزم اور سرمایہ

داری کے ان متضاد اصُولوں کی حقیقت سے ناواقف ہوں، وہ خود فرماتے ہیں

" سوشلزم کے اصلی معنی ہیں" اجتماعیت" اور یہ اصطلاح اس انفرادیت (انڈوجوئلزم) کے مقابلے میں بنائی گئی تھی جس پر جدید سرمایہ داری کا نظام تعمیر ہُوا تھا۔ اس نظام کے تحت بہت سے مختلف نظریے اور مسلک کارل مارکس سے پہلے پیش کیے جانے شروع ہو گئے تھے جن کا مشترک مقصد یہ تھا کہ کوئی ایسا نظامِ زندگی بنایا جائے جس میں بحیثیتِ مجمُوعی پورے اجتماع کی فلاح ہو۔ " (جدید معاشی نظریات صفحہ ۴۵)

اس اقتباس سے ہمارا مقصد یہ ہے کہ ہم ثابت کریں کہ خود مودُودی صاحب جو آج کل سوشلزم کی ہر شکل کو دہریت سے موسُوم کرنے پر اُدھار کھائے بیٹھے ہیں بڑی اچھی طرح اس حقیقت کو سمجھتے ہیں کہ ہر قسم کی سوشلزم کے درمیان بنیادی مشترکہ اصُول دہریت نہیں بلکہ" اجتماعیت" ہے جو سرمایہ داری کے اصل الاصُول" انفرادیت" کی ضد ہے اور ہر قسم کی سوشلزم کا مشترک مقصد یہ ہے کہ" کوئی ایسا نظامِ زندگی بنایا جائے جس میں بحیثیتِ مجموعی پورے اجتماع کی فلاح ہو۔"

• یہی وجہ ہے کہ علاّمہ اقبال" اسلام کو" ایک قسم کا سوشلزم بتاتے ہیں اور قائدِ اعظم" "اِسلامی سوشلزم" کا نعرہ بلند کرتے ہیں ۔

• یہی وجہ ہے کہ آج کا پاکستانی نوجوان سوشلزم کو معاشی طور پر — اور ہم اصرار سے کہتے ہیں کہ محض معاشی طور پر —— اسلام کی تعبیر سمجھتا ہے ۔ جیسے "ضربِ کلیم" میں علاّمہ" اشتراکیت" نامی نظم میں رُوس کے معاشی تجربے ہی کی روشنی میں فرماتے ہیں :

جو حرفِ قُلِ العفو میں پوشیدہ ہے اب تک
اِس دور میں شاید وہ حقیقت ہو نمودار

• یہی وجہ ہے کہ موڈودی مذہبِ فکر کے نمائندے آج کل پُورے زور شور سے اس کوشش میں لگے ہوئے ہیں کہ سوشلزم کو" ہرقسم کی سوشلزم" کو جس میں بقولِ اقبال اسلام بھی شامل ہے، دہریت کا نام دے دیں۔

پاکستان کے نوجوان اقبال کے مقاصد سے پوری طرح واقف ہیں۔ اُنہوں نے اقبال سے" اسلامی اجتماعیت" یعنی" اسلامی سوشلزم" کا پُورا سبق سیکھ لیا ہے۔ یہاں میں خلیفہ عبدالحکیم کی کتاب" فکرِ اقبال" سے ایک اقتباس دے کر ثابت کرنا چاہتا ہوں کہ پاکستانی نوجوانوں نے وہی سبق پڑھا ہے جو اقبال نے پڑھانا چاہا۔ یعنی اسلام کے مجموعی طرزِ فکر کے ذریعے سے جدید سوشلزم کی تکمیل۔ خلیفہ عبدالحکیم جاوید نامہ کے اس حصے پر تبصرہ کرتے ہوئے جس میں جمال الدین افغانی اشتراکی رُوس کو خطاب کرتے ہیں فرماتے ہیں :

" اسلام کے انقلاب کے بعد رُوسی اشتراکیت تک مشرق میں کوئی ایسی حرکت پیدا نہ ہُوئی جسے انقلابی کہہ سکیں۔ یعنی جس نے سیاست اور معیشت اور نظریاتِ حیات کو یکسر بدل ڈالا ہو۔ صحیح معنوں میں انقلاب اسی کو کہہ سکتے ہیں جو اشتراکیت نے پیدا کیا۔ اشتراکیت قدیم معاشرت میں محض رخنے پیدا کرنے اور ٹانکے یا پیوند لگانے کی قائل نہ تھی۔ اِس نے قدیم اداروں کی بیماری کا علاج کوئی دوا یا غذا تجویز نہ کیا بلکہ ایسی جرّاحی جو اعضائے فاسد کی قطع و برید سے دریغ نہ کرے۔ جہاں اشتراکیت کو کامیابی ہوئی وہاں کوئی ادارہ اور کوئی طریقہ بھی اپنی پہلی حالت پر قائم نہ رہ سکا۔ قیصریت کا صفایا ہوگیا۔ جاگیرداری کا خاتمہ ہُوا، سرمایہ داری کا نام و نشان مٹ گیا۔ .... جمال الدین افغانی کی رُوح اس تمام انقلاب کا جائزہ لیتی ہے اور اس سلسلے میں وہ اِس انقلابی ملت :

کے سامنے اسلام کی انقلاب آفرین تعلیم کو پیش کرتی ہے جس کا لب لباب یہ ہے کہ تم نے تخریبی اور سلبی کام تو خوب کیا لیکن اس کا ایجابی پہلو فقط اسلام پورا کر سکتا ہے۔ تم اگر درحقیقت نئی تہذیب پیدا کرنا چاہتے ہو تو مغرب کی جانب مت دیکھو۔ اس تقلید اور مسابقت میں تم اس کے رنگ میں رنگے جاؤ گے۔ یہ مغرب "لا" سے "الّا" کی طرف نہیں بڑھ سکا اور مادیت کے آب وگل میں پھنس کر رہ گیا ہے۔ ارتقائے زندگی کا ایک قدم نفی کی طرف اور دوسرا اثبات کی طرف اٹھتا ہے۔ اگر تم جدید نظامِ عالم پیدا کرنا چاہتے ہو تو اب وقت ہے کہ تم اثبات کی طرف آجاؤ۔

کہنہ شد افرنگ را آئین و دیں
سوئے آں دیرِ کہن دیگر مبیں
کردۂ کار خداوندان تمام
بگذر از لا جانبِ الّا خرام
درگزر از لا اگر جویندۂ
تا رہِ اثبات گیری زندۂ

جس انقلاب آفرینی پر تم فخر کرتے ہو اس کا سبق دنیا کو سب سے پہلے قرآن نے پڑھایا تھا کہ لا قیصر و لا کسریٰ ـــ اے ملّتِ روس تم نے ہمت کر کے اسلام کے ایک حصّے کو آئینِ حیات بنایا ہے۔ اگر تم باقی ماندہ حصّے کو بھی اپنا لو تو اس فرسودہ ملّت کی جگہ لے لوگے۔ قرآن جن صداقتوں کو پیش کرتا ہے وہ سرمدی حقائق ہیں۔ وہ کسی خاص امّت کا اجارہ نہیں۔ امتیں تو از روئے قرآن پیدا ہوتی اور اپنا وقت پورا کر کے فنا ہوتی رہتی ہیں۔ امتیں فانی ہیں لیکن اسلام ایک ابدی حقیقت ہے جو امتوں سے بھی ماورا ہے اور زمان و مکاں سے بھی۔ خود قرآن نے مسلمانوں کو آگاہ کر دیا تھا کہ اگر تم اس آئین کے پابند نہ رہے

تو اُسے دوسروں کے حوالے کر دیا جائے گا جو اُسے جزوِ حیات بنائیں گے۔" (فکرِ اقبال۔ صفحہ ۲۶۲-۲۶۸)

اسلامی سوشلزم کا نعرہ سوشلزم کے نام سے اللہ کی طرف جانے کا اعلان ہے۔ اس اعلان پر عوام میں اس کی حالیہ مقبولیت کے مظاہرے پر مودودی مذہبِ فکر کے نمائندے اس قدر بوکھلا گئے ہیں کہ انہوں نے ہر اس شخص کی "زبان گدی سے کھینچ لینے کا عزم کر لیا ہے جو پاکستان میں سوشلزم کا نام لے۔

اس نئی مودودی تحریک کا ایک پہلو بہت مضحکہ خیز ہے۔ وہ ہے اقبالؒ کے کلام میں تحریف اور تاویل۔ اس کی چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

سیّد اسعد گیلانی چٹان کے ۲ تا ۸ جون ۱۹۶۹ء کے پرچے میں اقبالؒ کے نظریاتی ارتقاء کے بارے میں فرماتے ہیں کہ آغاز میں اقبال سوشلزم کے حق میں تھے (اس کے ثبوت میں گیلانی صاحب ضربِ کلیم کی نظم "اشتراکیت" اور ارمغانِ حجاز کی نظم "ابلیس کی مجلسِ شوریٰ" کا حوالہ دیتے ہیں اور یہ نہیں سوچتے کہ علامہ کی یہ نظمیں ان کی زندگی کے آخری دور کی پیداوار ہیں) اور بعد میں اس سے متنفر ہو گئے۔ موخرالذکر صورتِ حال کے ثبوت میں گیلانی صاحب ضربِ کلیم ہی کی اس نظم کا حوالہ دیتے ہیں جو اشتراکیت والی نظم کے فوراً بعد رکھی گئی ہے اور جس کا عنوان "کارل مارکس کی آواز" ہے۔ اس نظم کے عنوان ہی سے ظاہر ہے کہ کارل مارکس مخاطب نہیں بلکہ متکلم ہے اور سرمایہ داری کے معاشی حکیموں کو خطاب کر کے ان سے کہہ رہا ہے کہ:

یہ علم و حکمت کی مہرہ بازی یہ بحث و تکرار کی نمائش
نہیں ہے دنیا کو اب گوارا پرانے افکار کی نمائش
تری کتابوں میں اے حکیمِ معاش رکھا ہی کیا ہے آخر
خطوطِ خمدار کی نمائش مریز و کجدار کی نمائش

جہانِ مغرب کے بتکدوں میں، کلیساؤں میں، مدرسوں میں
ہوس کی خونریزیاں چھپاتی ہیں، عقلِ عیار کی نمائش

اس کے بارے میں گیلانی صاحب یوں تاویل فرماتے ہیں کہ "چنانچہ اقبال کی قلبی روشنی نے جلد ہی اس گمراہی کے بارے میں فیصلہ دینے پر مجبور کر دیا۔ اور اس نے کتاب اللہ کو ہاتھ میں لیے ہوئے مارکس سے مخاطب ہو کر کہا:"

بالِ جبریل کی مشہور نظم "لینن خدا کے حضور میں" کی تاویل فرماتے ہوئے ان تمام نعروں کو جنہیں علامہ سرمایہ داری کے معروف نعرے قرار دیتے ہیں اور جن کا پردہ چاک کرنے کے لیے لینن خدا کے حضور میں پہنچتا ہے، ان سب کو گیلانی صاحب سوشلزم کے پلڑے میں ڈال دیتے ہیں۔ یعنی اقبال تو سرمایہ داروں کے بارے میں لینن کی زبان سے کہہ رہا ہے کہ "پیتے ہیں لہو دیتے ہیں تعلیم مساوات" لیکن گیلانی صاحب مُصر ہیں کہ اقبال اس مصرعے میں لینن کی زبان سے سوشلزم پر طعن کروانا چاہتے تھے۔
شعرِ اقبال را بہ مدرسۂ مذہبِ مودودی کہ برد۔

اسی طرح گیلانی صاحب اقبال کے اِس شعر کا مطلب سوشلزم پر چسپاں فرماتے ہیں جس میں کہا گیا ہے کہ "طریق کوہکن میں بھی وہی حیلے ہیں پرویزی"۔

یہ شعر پرولتاری ڈکٹیٹرشپ کے بارے میں نہیں بلکہ ریمزے میکڈانلڈ کی لیبر پارٹی کے بارے میں تھا جس کی "پرویزی" کا تجربہ اقبال کو اس وقت ہوا جب وہ راؤنڈ ٹیبل کانفرنس میں شریک ہونے کے لیے لندن تشریف لے گئے تھے۔ بالِ جبریل کی جس غزل کا یہ شعر ہے اس پر کافی موٹے لفظوں میں لکھا ہوا ہے "یورپ میں لکھے گئے تھے"۔

پچھلے دنوں سے مودودی مذہبِ فکر کے نمائندے اپنا سارا زور اس بات پر صرف کر رہے ہیں کہ کسی طرح ثابت کیا جا سکے کہ علامہ اقبال نہ تو سوشلسٹ تھے اور نہ ان کے کلام سے کسی

طرح بھی سوشلزم کے حق میں کلمۂ خیر ثابت کیا جا سکتا ہے۔ وُہ اس حد تک تو ہمارے ساتھ اتفاق کرنے پر رضامند ہو جاتے ہیں کہ علامہ اقبال سرمایہ داری، جاگیرداری اور سامراج کے دشمن تھے لیکن اس کے ملزومے کو تسلیم کرنے سے انکار کرتے ہیں۔ یعنی یہ کہ اس سرمایہ داری جاگیرداری اور سامراج دشمنی کی بدولت وہ سوشلسٹ انقلاب کے بھی حامی تھے۔ جس نے ان طاقتوں کے خلاف ہمارے زمانے کا سب سے بڑا جہاد کیا، یا کم از کم اُنہوں نے ۱۹۱۷ء کے انقلاب کی حمایت میں اشعار لکھے تھے یا یہ کہا تھا کہ بالشوزم میں خدا کی ہستی کے تصوّر کو شامل کر دینے سے وُہ اسلام کے بہت نزدیک آجاتا ہے۔ "خضرِ راہ" "لینن خُدا کے حضور میں"، "پس چہ باید کرد" "اشتراکیت" جیسے تمام ایسے مضامین کو یہ حضرات یک قلم منسوخ قرار دیتے ہیں جن میں کسی طرح سے بھی سوشلزم کی حمایت کا کوئی پہلو نکلتا ہو۔

کچھ دن سے ہمارے بعض کرم فرما سوشلسٹ نوجوانوں پر ایک اور طرف سے حملہ کرنے کی کوشش میں مصرُوف ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ جن صحافیوں کا رجحان "سوشلزم کی نفی پر ہے ان کے مزاج کی اساس نظریۂ پاکستان کے مسلمات پر ہے"۔ دُوسرے لفظوں میں سوشلزم کی نفی نظریۂ پاکستان کی اساس ہے۔ یعنی جو شخص سوشلزم کا حامی ہے وُہ نظریۂ پاکستان کا مخالف ہے۔

اب عجیب بات ہے کہ سوشلزم کے حامیوں میں پاکستان کے بہت سے رہنما آجاتے ہیں۔ اقبال اور قائد اعظم نے جو کچھ فرمایا ہے وہ تو میں اُوپر بیان کر آیا ہوں۔ لیکن اگر اس قاعدۂ کلیہ کو جو آج کل سوشلسٹ دشمن حضرات استعمال کر رہے ہیں حالیہ سیاسی تحریک میں شامل سیاسی پارٹیوں پر نافذ کیا جائے تو سوائے مودُودی جماعت کے شاید ہی کوئی سیاسی رہنما پاکستان دشمنی کے الزام سے بچ سکے۔ ذوالفقار علی بھٹو اور مولانا بھاشانی کا تو اس ضمن میں نام لینا ہی سعئ لاحاصل ہے

کیونکہ سوشلسٹ دشمنوں کا حملہ ہے ہی ان دو رہنماؤں پر۔

لیکن پھر وہ میاں ممتاز دولتانہ کے بارے میں کیا کہیں گے، جن کی کونسل مسلم لیگ نے اسلامی سوشلزم کو اپنے جدید منشور کی زینت بنایا ہے، کنونشن مسلم لیگ کا کیا کریں گے جس نے ۶۵-۱۹۶۴ء کے انتخابات میں اپنے انتخابی منشور میں اسلامی سوشلزم کو پاکستان کی معیشت میں نافذ کرنے کا اعلان کیا تھا۔ مجیب الرحمٰن صاحب کی عوامی لیگ کا کیا علاج کریں گے جن کے بغیر وہ فروری مارچ کی راؤنڈ ٹیبل کانفرنس میں جا نہیں سکتے تھے اور جن کی پارٹی کے مقاصد میں سوشلزم کا نفاذ شامل ہے۔ جناب محمود علی قصوری، ولی خان اور محمود الحق عثمانی کا کیا کریں گے جو سوشلزم کے نام لیوا ہیں۔ کیا یہ سب لوگ (اور ان کی پارٹیاں) سوشلزم کا جھنڈا بلند کرنے کے ناتے سے پاکستان دشمن اور اسلام دشمن کہلائیں گی۔ اس طرح تو پاکستانی مسلمانوں کی ایک ہی تعریف قابلِ قبول ہوگی، یعنی ایسا شخص جو سوشلزم کا مخالف ہو یعنی مودودی مذہب فکر کا حلقہ۔

سوشلسٹ دشمن یہ کہتے ہیں کہ یہ اقبالؒ پر سوشلسٹوں کا اتہام ہے کہ وہ سوشلسٹ تھا یا سوشلسٹ خیال کا حامی تھا یا سوشلسٹ تحریک کے بارے میں کبھی اچھے خیالات رکھتا تھا۔

آیئے ذرا اقبال اور سوشلزم کے بارے میں ان ہستیوں کی تحریروں سے استفادہ کریں جنہیں آج کے سوشلسٹ دشمنوں سمیت سبھی پڑھے لکھے حضرات اقبال کے بارے میں سند سمجھتے ہیں۔

خلیفہ عبدالحکیم کی کتاب "فکرِ اقبال" سے کچھ اقتباس تو میں اُوپر ہی درج کر آیا ہوں، ایک دو نمونے ان کی تحریروں سے اور پیش کرتا ہوں:

> اشتراکیت کی تعلیم کا ایک بڑا اہم جزو مسئلہ ملکیت زمین ہے۔ اس کے بارے میں ہر قسم کے سوشلسٹ بھی کمیونسٹوں کے ہم خیال ہیں

کہ سرمایہ داری محنت کشوں سے ناجائز فائدہ حاصل کرنے کی بدترین صُورت ہے جس کے جواز کا از رُوئے انصاف کوئی پہلُو نہیں نکلتا۔ اقبال جسے مسلم سوشلسٹ کہنا چاہیئے ہر قسم کی سوشلزم اور کمیونزم سے اس مسئلے پر اتفاق رائے رکھتا ہے کہ زمین خدا کی پیدا کی ہوئی ہے اور اس کی حقیقت ہوا اور پانی کی سی ہے جس پر کسی کی کوئی شخصی ملکیت نہیں"۔ (ذکرِ اقبال ص ۲۴۷)

علامہ اقبال زمین کے معاملے میں قومی ملکیت کے قائل ہیں۔" (ص ۲۴۸)

یہ نظم (فرمانِ خدا فرشتوں سے) کمیونسٹ مینی فسٹو کا لبِ لباب ہے اور محنت کشوں کے لیے انقلاب بلکہ بغاوت کی تحریک ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ علامہ اقبال اشتراکیت کے تمام معاشی پہلوؤں سے اتفاق رائے رکھتے تھے۔ سوا اس کے کہ اس تنظیم جدید نے انسان کے دل و دماغ پر یہ غلط عقیدہ مسلط کر دیا ہے کہ تمام زندگی مادی اسباب کی عادلانہ یا مساویانہ تقسیم سے فروغ یا ترقی حاصل کر سکتی ہے۔ علامہ اقبال انسانی زندگی کا مقصود جسمانی ترقی نہیں بلکہ رُوحانی ترقی سمجھتے ہیں۔ رُوحِ انسانی آب و گل کی پیداوار نہیں اور اس کے لیے آب و گل میں پھنس کر رہ جانا اسے غایتِ حیات سے بیگانہ کر دیتا ہے۔ علامہ کے نزدیک اشتراکیت نے قدیم لغو طریقوں اور اداروں کی تخریب کا کام بہت کامیابی سے کیا ہے۔ جس مذہب کی اس نے تنسیخ کی وہ قابلِ تنسیخ ہی تھا۔ اس نے سلطانی اور امیری اور سرمایہ داری کا خاتمہ کیا اور بہت اچھا کیا۔ کیونکہ ان طریقوں نے مل کر انسانوں کا درجہ حیوانوں سے بھی نیچے گرا دیا تھا۔ اشتراکیت نے کچھ کام تعمیری

کیا اور کچھ تخریبی۔ اس کا ایک پہلو سلبی ہے اور دُوسرا ایجابی۔ اس نے جن اداروں کا قلع قمع کیا اور جن عقائد کو باطل قرار دیا وہ انسان کی رُوحانی ترقی کے راستے میں بھی سدِّ راہ تھے۔ لیکن اشتراکیت نے مادی زندگی میں عادلانہ معیشت کو الحاد کے ساتھ وابستہ کر دیا۔ حالانکہ اس تمام انقلاب کا مادیت کے فلسفۂ الحاد کے ساتھ کوئی لازمی رابطہ نہ تھا۔ اقبال کا عقیدہ تھا کہ یہ تمام انقلاب اسلام کے ساتھ وابستہ ہو سکتا ہے بلکہ یہ معاشی نظام اسلام کے منشا کے عین مطابق ہے۔ فرماتے تھے کہ اگر خُدا اور رُوحِ انسانی کے متعلق جو صحیح عقائد ہیں وہ اشتراکیت میں شامل کر دیے جائیں تو وہ اسلام بن جاتی ہے۔" (ص ۲۴۹، ۲۵۰)

" اقبال نے مغربی تہذیب کی کہیں کم ہی تعریف کی ہے۔ اگرچہ اس میں بھی خیر و شر دونوں طرف کے پہلو موجود ہیں۔ لیکن اشتراکیت کے ذکر میں تعریف کا پہلو مذمت پر کسی قدر بھاری ہی معلوم ہوتا ہے۔ جو معاشرت و معیشت کے متعلق اقبال کے اپنے عقائد کی غمازی کرتا ہے۔ عام مغربی تہذیب کے ساتھ اس کو اسلام کا اتصال مشکل معلوم ہوتا ہے لیکن زاویۂ نگاہ کی ذراسی تبدیلی سے اور اسلام اشتراکی ہو سکتا ہے اشتراکیت اسلام بن سکتی ہے۔" (ص ۲۵۳)

" علامہ اقبال فرماتے ہیں کہ رُوس نے قرآن کی "قل العفو" کی تعلیم کے مطابق ایک معاشرت پیدا کی ہے۔ اس لیے اس حد تک یہ عین اسلامی کام ہے۔ "ضربِ کلیم" میں اشتراکیت کے عنوان سے جو اشعار لکھے ہیں اِن کا موضوع یہی ہے۔" (ص ۲۵۶)

یہ وہی خیالات ہیں جن کے لیے سوشلسٹ دشمن حضرات پاکستان کی نئی

نسل کی تکفیر پر تلے ہوئے ہیں اور انہیں نظریۂ پاکستان کے مخالف قرار دے رہے ہیں۔ ان حضرات کا خلیفہ عبدالحکیم کے بارے میں کیا خیال ہے؟

علاّمہ اقبال کے فرزندِ ارجمند ڈاکٹر جاوید اقبال علاّمہ کے بارے میں پروفیسر این ماری شمل کی کتاب "گیبریلز ونگ" (بالِ جبریلؑ) کے بہت قائل معلوم ہوتے ہیں۔ اس کتاب کے چند اقتباسات اس موضوع پر ملاحظہ ہوں:

"رُوسی اشتراکیت کو علاّمہ اسلام کے لیے تیاری کی ایک منزل سمجھتے تھے اور عرصہ تک وہ اس امید میں رہے کہ روس اپنی "منزل لا" سے آگے بڑھ کر صحیح دین کو قبول کر لے گا۔ سر فرانسس ینگ ہسبینڈ کو اُنہوں نے ایک بار لکھا کہ بالشوزم جمع خُدا تقریباً اسلام کے مساوی ہو جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اُنہوں نے اپنی ایک انقلابی حمد لینن کی زبان سے کہلوائی ہے۔" (ص ۱۴۴)

"بہرحال دونوں متقابل طاقتوں (سرمایہ داری اور سوشلزم) کے مادّی نقطۂ نظر میں اقبال کے لیے اس امر کا کافی جواز تھا کہ وہ دونوں کو قبول نہ کرے۔ اس کا نصبُ العین، جس کے لیے اسے قرآن میں سے کافی شواہد مل گئے، ایک خدا پرست سوشلزم میں ظہور پذیر ہُوا۔ (جو جواہر لال نہرو کی دہریہ سوشلزم سے متضاد تھی) شاعر کا نظریۂ ملکیت اسلام کا قدیم نظریہ ہے۔ یہ یقین کہ زمین خدا کی ہے اور اسے اقبال نے اپنی شاعری میں کئی جگہ موضوع بنایا ہے۔ ہر قسم کی جاگیرداری کے خلاف ہے۔" (ص ۱۹۳)

"مغربی یورپ کے فلاسفہ کے علاوہ سوشلزم اور دُوسرے اُبھرتے ہوئے سیاسی نظریات کے مؤیدین نے بھی اقبال کی توجّہ کو اپنی طرف کھینچا۔

اس نے کارل مارکس کی شدید اہمیت کو تسلیم کیا جس کی تعلیمات اس وقت ساری دنیا میں پھیل رہی تھیں لیکن ظاہر ہے کہ اقبال اس کے مادی نظریے کے ساتھ اپنے آپ کو ہم آہنگ نہ کر سکتے تھے۔" (ص ۳۲۷)

پاکستان کے سوشلسٹ نوجوان بھی اسی قسم کے خیالات رکھتے ہیں۔ کیا ان کی طرح ڈاکٹر شمل کو بھی جنہیں ڈاکٹر جاوید کی تائید حاصل ہے ہم پاکستان دشمن اور اسلام دشمن قرار دیں گے؟

اب ایک اور مشہور اور مستند ناقد کو دیکھیے۔ شیخ محمد اکرام فرماتے ہیں:

"اقبال روسی کمیونزم کے لادینی رجحانات کے تو مخالف تھے۔ لیکن وہ کمیونزم کی ان کوششوں کو بہت سراہتے تھے جن سے کمیونزم سوسائٹی کے مختلف حصوں کے درمیان تفاوت کو دور کر رہی تھی۔ ترقی پسند مصنفین کے ظہور سے بہت عرصہ پہلے اقبال نے موجودہ معاشی عدم مساوات کے خلاف بڑی پُرجوش نظمیں لکھی تھیں (مثلاً زبورِ عجم میں "انقلاب، اے انقلاب") وہ ہندوستانی مسلمانوں میں سب سے پہلے ادیب ہیں جنہوں نے روسی تجربے کی طرف پسندیدگی کے اشارے کیے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ سر فرانسس ینگ ہسبنڈ کے نام ایک خط میں اُنہوں نے یہاں تک لکھا کہ "بالشوزم + خدا تقریباً اسلام کے مساوی ہے"، اس لیے مجھے کوئی تعجب نہ ہوگا اگر کسی زمانے میں اسلام روس پر چھا جائے یا روس اسلام پر۔" (ماڈرن مسلم انڈیا اینڈ دی برتھ آف پاکستان ص ۱۸۹)

اقبال کے ناقدین میں ایک اور مشہور نقاد جناب عزیز احمد ہیں۔ ان کی کتاب "اقبال نئی تشکیل" کے چند اقتباسات ملاحظہ ہوں:

"خضرِ راہ سے اقبال کی شاعری کا انقلابی دور شروع ہوتا ہے اور اس

کے بعد ان کی شاعری کا ایک بڑا اہم موضوع طبقاتی کشمکش اور سرمایہ و محنت کی آویزش ہے۔ اس زمانے میں اقبال کی شاعری میں ہمیں دو سطحیں ملتی ہیں، ایک وجدانی اور دوسری معاشی۔ وجدانی سطح پر انسانِ کامل، خودی اور انفرادی انا کی بقا کا تصور ملتا ہے۔ معاشی سطح پر وہ کارل مارکس کی اشتمالیت کے بنیادی تصورات کو قریب قریب پوری طرح مانتے ہیں۔"

(ص ۳۵۶)

" اشتمالیت کے جدید رہنماؤں سے اقبال کو بڑی دلچسپی تھی۔ کارل مارکس اور اس کی تعلیمات کی بعض خصوصیات کے اقبال بہت قائل تھے خصوصاً مارکس کے معاشی تجزیے سے وہ بالکل متفق تھے۔ سرمایہ دار علمائے معاشیات سے "کارل مارکس کی آواز" کہتی ہے کہ تمہاری کتابوں میں بجز نقشوں اور اعداد و شمار کے رکھا ہی کیا ہے؟ تم نے عقل کو سرمائے کا غلام بنایا۔ اسے عیاری اور خونریزی سکھائی۔ چنانچہ کارل مارکس ان سرمائے کے حامیوں سے خطاب کرتا ہے، "یہ علم و حکمت کی مہرہ بازی ......"

(ص ۳۶۹)

" یہ احترامِ انسانیت اگر کسی جدید تصورِ سیاست میں ملتا ہے تو صرف اشتمالیت میں۔ "جاوید نامہ" کے زمانے سے اقبال کو اشتمالی روس سے بہت دلچسپی پیدا ہوگئی۔ اور وہ بار بار نہ صرف روسی اشتمالیت کا اسلامی اشتراکیت سے موازنہ کرتے ہیں بلکہ اسلام اور اشتمالیت میں بجز دہریت کے اور کوئی خاص فرق نہیں محسوس کرتے۔ ابوجہل طعنہ دیتا ہے کہ اسلام میں مساوات کا تخیل مزدکی (قدیم اشتمالی) ہے:

این مساوات، این مواخات عجمی است     خوب می دانم کہ سلمان مزدکی است

اسلام اور اشتمالیت میں وہ بہت سی اساسی قدریں مشترک سمجھتے ہیں۔ اصلی فرق "لا" و "الا" کے مقامات کا ہے۔" (ص ۳۷۶)

"انقلاب رُوس سے اسلامی تصورِ مملکت اور اسلام کے اقتصادی اور معاشی نظام کو سمجھنے میں بڑی مدد ملتی ہے۔ اقبال نے قل العفو کی تشریح انقلاب روس کی روشنی میں کی ہے۔" (ص ۳۷۸)

ممکن ہے کہ مندرجہ بالا تمام نقاد اور محققین کلامِ اقبال اور فکرِ اقبال کے سلسلے میں دادِ تحقیق نہ دے سکے ہوں۔ آیئے ذرا ڈاکٹر جاوید اقبال کی تحریروں سے اخذِ نور کریں ——— کیونکہ سابق صدر ایوب سے لے کر مولانا مودودی تک سب بزرگ ان کو فکرِ اقبال کا بروز تصوّر کرتے ہیں اور غالباً اسی وجہ سے اپنی اپنی بساط کے مطابق ان کی خاطرداری کرتے ہیں۔

خواجہ عبدالرحیم صدر مرکزیہ مجلسِ اقبال کی مدون کی ہوئی ایک کتاب "اقبال دی پوئٹ آف ٹوماروٗ" میں جو ۱۹۶۸ء کے شروع میں شائع ہوئی ہے، ڈاکٹر جاوید اقبال یوں رقمطراز ہیں:

"اقبال مغرب کے لادینی سرمایہ دارانہ جمہوری سامراج کے خلاف ترقی پسند مصنفین کی نفرت میں ان کے شریک تھے۔ ان کا خیال تھا کہ ایشیا اس استحصالی معیشت کے خلاف ضرور بغاوت کرے گا جسے مغرب نے فروغ دیا تھا اور پھر اسے مشرقی قوموں پر ٹھونس دیا تھا۔ ان کی نظر میں ایشیا کبھی بھی جدید مغربی سرمایہ داری کو اور اس کی شترِ بے مہار انفرادیت کو ——— قبول نہ کرسکتا تھا۔ بہرحال اقبال چونکہ اللہ تعالیٰ پر ایک تخلیقی اور عاشقانہ ایمان کے احیا میں یقین رکھتے تھے اس لیے وہ ترقی پسند مصنفین کے کمیونسٹ یوٹوپیا کو کبھی قبول نہیں کرسکے

تھے جس کی بنیاد دہریہ سوشلزم پر تھی۔" (ص ۱۷-۱۸)

" جس سوشلسٹ انقلاب کے خواب اقبال دیکھا کرتے تھے وہ محض پیغمبر کی شریعت کے نفاذ کے ذریعے عمل میں لایا جا سکتا تھا۔" ص ۱۸

" جس انقلاب کے وہ (اقبالؒ) پیغمبر تھے وہ صرف اسلامی سوشلسٹ جمہوری نظام کے نفاذ کے ذریعے آ سکتا تھا۔" (ص ۱۸)

اقبال کی نظم "ابلیس کی مجلس شوریٰ" کی تفسیر کرتے ہوئے ڈاکٹر جاوید اقبال فرماتے ہیں:

" شیطان نے یورپ کے ذہن میں شہنشاہیت کا ایک خواب پیدا کر دیا جس کی بنیاد صاحبِ اقتدار طبقے کے لادینی سرمایہ دارانہ جمہوری نظام پر قائم تھی۔ اس کے فطری نتیجہ کے طور پر دہریہ سوشلزم پیدا ہوئی اور کمیونزم کا نفاذ ہوا۔ کمیونزم کو تباہ کرنے کے لیے شیطان نے فاشسٹی آمریت کا خواب پیدا کیا۔ شیطان ہی کے لیے ممکن ہے کہ وہ یورپی قوموں کو جنگ میں مبتلا کرے اور انہیں ایک دوسرے کو مٹا ڈالنے کی ترغیب دے۔ وہی لادینی سرمایہ دارانہ جمہوری نظام کا پیدا کنندہ اور محافظ ہے۔ اسی لیے وہ کمیونسٹ انقلاب کے فتنۂ فردا سے خوف زدہ نہیں۔ جس انقلاب سے اسے خوف آتا ہے وہ مسلمانوں کی بیداری کا امکان اور اسلامی سوشلسٹ جمہوری نظام کے نفاذ کا امکان ہے۔ اوپر جو کچھ لکھا گیا ہے اس سے یہ نتیجہ نکالا جا سکتا ہے کہ پاکستان کا حصول اقبال کے خواب کی ایک نہایت جزوی تعبیر ہے۔ ان کے وہ خیالات جو مسلمان ملکوں کے اندر ایک اسلامی سوشلسٹ جمہوری نظام کے نفاذ اور اسلامی دنیا کے اتحاد سے متعلق ہیں، ہنوز شرمندۂ تعبیر نہیں ہوئے۔" (ص ۱۹-۲۰)

" اقبال نے مسلمانوں کے لیے سوشلزم کی ایک اسلامی تفسیر مہیا کی"۔ ص۲۱۸

اقبال کے روزنامچے کا ایک مجموعہ بھی ڈاکٹر جاوید اقبال نے مرتب کیا ہے اس کا نام ہے "متفرق خیالات"۔ اس دیباچے میں جاوید صاحب لکھتے ہیں :

" لہٰذا وہ (اقبال) برعظیم ہند میں پہلے مسلمان ہیں جنہوں نے اسلامی سوشلزم کے نفاذ کا ایک معقول مطالبہ کیا۔ "

ڈاکٹر جاوید اقبال نے علامہ اقبال کے مجوزہ نظام کے جو عناصر گنوائے ہیں یعنی اسلامی سوشلسٹ جمہوری نظام ۔۔ حیرت کی بات ہے کہ ذوالفقار علی بھٹو کی پیپلز پارٹی کے بھی وہی ارکانِ ثلاثہ ہیں ۔یعنی اسلام ، سوشلزم ، جمہوریت ۔ ممکن ہے کہ جنابِ بھٹو نے جاوید اقبال کے مقالات سے استفادہ کیا ہو، یا پھر یہ ممکن ہے کہ پچھلے سال کے آغاز تک جاوید اقبال صاحب ذوالفقار علی بھٹو کے خیالات سے ہم آہنگ رہے ہوں ۔ بہرحال کسی شخص کو یہ حق نہیں پہنچتا کہ جس چیز کو ۔۔ یعنی اسلامی سوشلسٹ جمہوری نظام کو ۔۔ جاوید اقبال کے مقالات میں علامہ اقبال کا مطمحِ نظر قرار دیا گیا ہو، اُسی کو ذوالفقار علی بھٹو اور اس کے نوجوان ارکانِ پیپلز پارٹی کے لیے پاکستان دشمنی اور اسلام دشمنی کا موجب قرار دے۔

جناب آغا شورش کاشمیری جن کی شفقت اور رفاقت کے لیے ہم اس قدیم زمانے سے ان کے مشکور ہیں، جب وہ لاہور کے ترقی پسند مصنفین کی محفلوں میں تشریف لایا کرتے تھے، ان بزرگوں میں سے ہیں جن کا وسیع مطالعۂ اقبال کسی تعارف کا محتاج نہیں ۔ وہ ہر سال مجلسِ مرکزیہ کے یومِ اقبال میں سٹیج سیکرٹری کے فرائض کمال خوش اسلوبی سے سرانجام دیتے آئے ہیں ۔

۱۹۶۸ء کے آغاز میں جب ذوالفقار علی بھٹو نے اسلامی سوشلزم کی اصطلاح

استعمال کی تو بعض علماؔ کی طرف سے اعتراضات کا ایک طوفان برپا ہو گیا۔ اس موقع پر آغا صاحب نے بھٹو کے موقف کے بارے میں ایک نہایت مؤثر مقالۂ افتتاحیہ تحریر فرمایا جو چٹان کے ۱۲، فروری ۱۹۶۸ء کے شمارے میں شائع ہُوا۔ بھٹو پر علماؔ کے اعتراضات کے جواب میں جمعیتِ علماءِ پاکستان کے صدر جناب مفتی محمود صاحب نے بھی ایک بیان دیا تھا۔ آغا صاحب کا مقالۂ افتتاحیہ مفتی محمود صاحب کی تائید میں تھا۔ اس مقالے کا عنوان تھا :

"نبیؐ کی غصّے میں ڈوبی ہُوئی نگاہ سے ڈرو"

اور ذیلی سُرخی تھی :

"ناموسِ رسالت کے بیوپاری"

اس مقالے کے چند اقتباسات ملاحظہ ہوں۔

"ہم پچھلے شمارے میں بھی عرض کر چکے ہیں کہ اسلام نے روایت کے اصُول مقرر کیے ہیں۔ شہادت کا ضابطہ باندھ رکھا ہے۔ کسی مسلمان کو سیاسی اغراض کے لیے توہینِ رسالت کا مُجرم کہنا ہمارے نزدیک خود ایک جُرم ہے۔ ذرا غور کیجیے! اعتراض یہ ہے کہ بھٹو نے اسلامی سوشلزم کی اصطلاح استعمال کی ہے الزام یہ ہے کہ اس طرح اُنہوں نے (خاکم بدہن) حضوُر صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی اہانت کی ہے — انا للہ و انّا الیہ راجعوُن ۔"

"جہاں تک اعتراض کا تعلق ہے سرے سے بے معنی ہے۔ اسلامی سوشلزم کی اصطلاح بھٹو کی ایجاد نہیں۔ یہ اصطلاح اکثر اسلامی رہنما استعمال کر چکے ہیں اور کر رہے ہیں۔ خود قائدِ اعظم کے خطبات میں موجود ہے۔ اُنہوں نے بارہا فرمایا کہ پاکستان کا نظامِ اقتصاد اسلامی

سوشلزم کی بنیاد پر ہو گا ۔ علامہ اقبال کے ہاں یہ اصطلاح موجود ہے ۔ صدر ایوب کئی دفعہ کہہ چکے ہیں ۔ مولانا ابوالکلام آزاد نے ترجمان القرآن جلد دوم میں سوشلزم کے متعلق لکھا ہے کہ اس کو تجربے کا موقع ملنا چاہیئے ۔ لیکن بھٹو کی زبان سے اسلامی سوشلزم کی اصطلاح پر نہ جانے ان نازک اندامانِ شریعت کے پیٹ میں قراقر اُٹھنے کی کیا وجہ ہے اور پھر اس اعتراض سے یہ الزام پیدا کرنا کہ توہین رسالت ہوئی ہے ایک ایسی احمقانہ جسارت ہے کہ ہم اس کے تصور ہی سے کانپ اُٹھتے ہیں ۔ جس کھیل نے یہ فتنہ اٹھایا ہے اگر وہ اسلام کی نمائندہ ہے اور جن لوگوں نے اس لفظ کو مُنہ میں ڈال کر جھنگارنا شروع کیا ہے ان کا وجود اسلام کا ترجمان ہے تو عجب نہیں کہ آئندہ پود اسلام سے بغاوت کر دے ۔ حقیقت یہ ہے کہ ایک پڑھا لکھا شخص بھی لاہور میں ایسا نہیں ملا جس نے ہاتھیوں کی اس ڈار کو قابل اعتنا سمجھا ہو ۔"

"علمائے کرام ! یاد رکھو قوم مسجد کی صفوں پر مساوات نہیں چاہتی ، وہ دسترخوانِ معیشت میں بھی مساوات مانگتی ہے ۔ یہی سوشلزم ہے جس کا اعلان کیا جا رہا ہے اور جسے اب کوئی شخص روکنے کی طاقت نہیں رکھتا ہے ۔ تم اپنے قول سے یہ ثابت کرنا چاہتے ہو کہ حضورؐ سرمایہ داروں کے نمائندے تھے (معاذ اللہ) حضورؐ کو بالواسطہ ان کا نمائندہ کہہ کر غریب الحال اُمت کی اہانت نہ کرو ۔ تمہاری یہ گستاخی ہمارے لیے ناقابلِ برداشت ہو گئی ہے ۔ غریبوں نے رسُول اللہؐ کے ناموس پر جانیں دی ہیں ۔ تم میں سے کبھی کوئی شخص غیرت مند ثابت نہیں ہُوا ۔ محض حضورؐ کے نام پر روٹیاں توڑنا تمہارا شعار ہو گیا ہے ۔ "

اپنے ایک نئے مقالۂ افتتاحیہ میں آغا شورش نے سوشلزم کو نظریۂ پاکستان اور اسلام کی نفی قرار دیا ہے۔ ساتھ ہی اُنہوں نے یہ بھی پوچھا ہے کہ جو چیز پاکستان ٹائمز راولپنڈی میں غلط ہے وہ پاکستان ٹائمز لاہور میں کیونکر صحیح ہو گئی۔ آغا صاحب کے اُوپر کے طویل اقتباس کی روشنی میں ہم ان سے بھی اس نوع کا سوال کرتے ہیں کہ جو چیز ۱۲ر فروری ۱۹۶۸ء کو حق تھی اور جس کو آپ نے "دسترخوانِ معیشت" میں مساوات کہہ کر پکارا تھا اور اس کو سوشلزم قرار دیا تھا اور جو آپ کے قول کے مطابق علامہ اقبال سمیت اکثر اسلامی رہنماؤں کی زبان پر آچکی تھی وہ آپ کے ۱۲ر مئی ۱۹۶۹ء کے مقالے میں باطل کیسے ہو گئی اور وہ بھی دو جدا جدا اخباروں میں نہیں جن میں سے ایک لاہور میں چھپتا ہو اور دُوسرا راولپنڈی میں بلکہ ایک ہی اخبار میں جس کا ایڈیٹر بھی ایک ہی ہو۔

○

محمد حنیف رامے

# اقبالؒ اور سوشلزم

## اقتصادی ترقی کے حوالے سے

۲۱ر اپریل ۱۹۳۸ء کو جب علامہ اقبال فوت ہوئے تو پنجاب میں قائدِاعظم محمد علی جناح کے دستِ راست ملک برکت علی نے اظہارِ تعزیت کرتے ہوئے کہا تھا:

"اقبال فوت ہو گئے وہ فنافی الاسلام اور پکے سوشلسٹ تھے۔"

اقبال کو "سوشلسٹ" کا خطاب اس لیے نہیں دیا گیا تھا کہ وُہ کسی سوشلسٹ پارٹی کے بانی یا قائد تھے۔ ان کی سوشلزم کی بنیاد یہ تھی کہ وہ اسلام کے اقتصادی نظام کو سوشلزم کے قریب پاتے تھے۔ اس کے علاوہ انہیں اپنے ہم وطنوں، خصوصاً مسلمانوں کی غریبی پر رونا آتا تھا کہ اسلام کی اجتماعیت میں اس کا شافی علاج ہوتے ہوئے بھی لوگ بھوکوں مر رہے ہیں۔ انہیں یہ بھی احساس تھا کہ ہماری سرحدوں کے

قریب ہی سوشلزم کا جو تجربہ ہو رہا تھا اس سے غریبی اور مفلسی کا خاطر خواہ علاج ہو سکتا تھا اور یہ علاج اپنی بنیاد میں اسلام کی رُوح سے ہم آہنگ تھا۔ چنانچہ وُہ اپنے مشہُور خطبات میں فرماتے ہیں :

"اسلامی دنیا کے آس پاس اشتراکیت کی صُورت میں جو نیا اقتصادی تجربہ کیا جا رہا ہے اِس سے اسلام کے مقدر اور اس کی اصل رُوح کے بارے میں ہماری آنکھیں کُھل جانی چاہییں۔"

اقبال نے سوشلزم کے تجربے کو غریبی اور مفلسی کے علاج کے طور پر دیکھا تھا۔ اس اعتبار سے کہا جا سکتا ہے کہ وہ سوشلزم کو صرف تقسیم دولت کا نظریہ نہیں بلکہ پیدائشِ دولت کا نظریہ بھی سمجھتے تھے۔ غریبی اور مفلسی کا علاج اس وقت تک ناممکن ہے جب تک پیداوار میں اضافہ نہ ہو۔ سوشلزم غریبی کو تقسیم کرنے کا نام نہیں بلکہ رزق کی اُس فراوانی کو وجُود بخشنے کا نام ہے جس میں سب کی ضرُوریات کی کفالت ہو۔ اقبال کے فکر میں یہ نکتہ شروع ہی سے واضح ہے کہ انسان کو بنیادی ضرُوریات کا تحفظ نصیب ہونا چاہیے۔ جب اقبال پنجاب کی صُوبائی اسمبلی کے رُکن تھے تو اُنہوں نے اسی جذبے کے تحت یہ انقلابی تحریک پیش کی تھی کہ جس طرح شہروں میں ایک خاص آمدنی تک ٹیکس کی چھُوٹ دی جاتی ہے اسی طرح کم آمدنی والے کسانوں سے بھی مالیہ وصُول نہ کیا جائے تاکہ غریب کسان بھی ایک گونہ سُکھ کا سانس لے سکیں۔

بہُت کم احباب یہ جانتے ہیں کہ اقبال کی سب سے پہلی تصنیف "علم الاقتصاد" کا یہی موضوع تھا کہ غریبی کیونکر ختم ہو سکتی ہے۔ اس میں اقبال نے کہا تھا :

"غریبی قوٰی انسانی پر بہت بُرا اثر ڈالتی ہے، بلکہ بسا اوقات انسانی رُوح کے مجلاّ آئینے کو اس قدر زنگ آلُود کر دیتی ہے کہ اخلاقی اور تمدنی لحاظ سے اس کا وجُود عدم برابر ہو جاتا ہے۔ کیا ایسا نہیں ہو سکتا کہ گلی کُوچوں میں

مُچکے مُچکے کراہنے والوں کی دلخراش صدائیں ہمیشہ کے لیے خاموش ہو جائیں اور ایک دردمند دِل کو دہلا دینے والے افلاس کا دردناک نظارہ ہمیشہ کے لیے صفحۂ عالم سے حرفِ غلط کی طرح مِٹ جائے۔"
(دیباچہ ۔ نیا ایڈیشن، صفحہ ۲۳ - ۲۴)

یہ کتاب ۱۹۰۴ء میں شائع ہوئی تھی جب اقبال کے شاعرانہ اور فلسفیانہ کردار کی ابتدا تھی ۔ ایک عمر کے غور و فکر کے بعد ۲۸ مئی ۱۹۳۷ء کو اقبالؒ نے جناحؒ کے نام ایک خط میں وضاحت کی :

"شریعتِ اسلامیہ کے طویل و عمیق مطالعے کے بعد میں اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ اسلامی قانون کو معقول طریق پر سمجھا اور نافذ کیا جائے تو ہر شخص کو کم از کم معمولی معاش کی طرف سے اطمینان ہو سکتا ہے ۔"

ان چند سطروں سے عیاں ہے کہ نظریۂ پاکستان کا خالق اپنی ذہنی بلوغت سے موت کے لمحوں تک اس آرزو میں گھلتا رہا کہ جس اقتصادی پسماندگی نے اس کی قوم کو نڈھال کر کے رکھ دیا ہے وُہ کسی طرح دُور ہو ۔ اس مسئلے کا سیاسی حل تو قیامِ پاکستان کی شکل میں سب کے سامنے آگیا ، اس کا معاشرتی حل البتّہ ٹھوس بنیادیں طے نہ ہونے کے باعث لفظی گورکھ دھندوں میں الجھا چلا آتا ہے ۔ اسلامی قانون ہمارے سیاستدانوں کے لیے تو بھاری پتھّر تھا ہی ، ہمارے بڑے بڑے قانون دانوں نے بھی اسے چُوم کر چھوڑ دیا ـــ مگر اقبال نے اس پتھّر کی نشان دہی کرنے پر اکتفا نہ کی تھی ، اس نے 'معقول' کے اہم لفظ کے ذریعے اس بند خزانے کی چابی مہیا کرنے کا راستہ بھی دکھایا تھا ۔ اقبالؒ کا ہر سنجیدہ قاری اس حقیقت سے واقف ہے کہ قرآنِ حکیم اس کے یہاں ہر اصُول کی اصل ہے ۔ اللہ نے محکم فیصلہ کر دیا ہے کہ قانون بس خدا ہی کا ہے (الانعام : ۵۷) وہی ہر معاملے کا آخری فیصل ہے ۔

(آل عمران : ۱۰۵) — جب یہ صورت ہو تو قرآنِ عزیز ہی دُوسرے ہر معاملے کی طرح اقتصادی میدان میں بھی میزان اور سرچشمۂ ہدایت ٹھہرتا ہے۔ صرف اسے حرفِ آخر سمجھنا چاہیے اور ہر معقول بات، خواہ وہ امام ابوحنیفہؒ کی ہو یا کارل مارکس کی، اگر قرآن کی کسوٹی پر صحیح ثابت ہو سکتی ہے تو اسے قبول کرنے میں عار نہ ہونی چاہیئے۔

جن لوگوں نے اقتصادیات کو انسانی زندگی میں خاص اہمیت دینے پر زور دیا ہے ان میں کارل مارکس پیش پیش ہے۔ اقبال بھی مارکس کے افکار سے گہری دلچسپی رکھتے تھے۔ اس کے بارے میں اشعار کہنے کے علاوہ اقبال نے ۱۹۲۱ء میں سر فرانسس ینگ ہسبنڈ کو ایک خط میں لکھا تھا۔

"اگر بالشوزم میں خدا کی ہستی کا اقرار شامل کر لیا جائے تو وہ اسلام کے بہت ہی قریب آجاتی ہے۔"

حال ہی میں مغربی دُنیا کے مفکّروں نے مختلف وجوہ کی بنا پر مارکس کے نظریات کی جو چھان پھٹک کی ہے اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ اس کے فکر میں ایسے مقامات موجود ہیں جہاں وُہ انسان کو پُورے انسان کی حیثیت دیتا ہے اور زندگی کو پُوری زندگی سمجھتا ہے۔ اس ضمن میں مارکس کے رفیق اینگلز کی ایک وضاحت کافی ہوگی:

"تاریخ کے مادّی نظریے کے مطابق تاریخ کا فیصلہ کُن اصول یہ ہے کہ انجام کار حقیقی زندگی کی پیدائش اور پیدائش نو ہو سکے۔ اس سے زائد نہ مارکس نے نہ میں نے کبھی کوئی دعوٰی نہیں کیا — اس لیے اگر کوئی اس اصُول کو اس بیان میں بدل کر رکھ دے کہ بس اقتصادی پہلو ہی فیصلہ کن ہوتا ہے تو وُہ اسے ایک بے معنی، بے بنیاد اور لغو

جملے میں ڈھالنے کا مرتکب ہوگا۔ اقتصادی صُورتِ حال بے شک بنیادی اہمیت رکھتی ہے لیکن اس بنیاد پر جو عمارت کھڑی ہے اس کے گوناگوں عناصر ۔ طبقاتی کشمکش کی سیاسی صورتیں اور اُس کے نتائج مثلاً کامیاب جد وجہد کے بعد فتح یاب طبقے کا قائم کردہ دستور وغیرہ، عدالتی اسالیب اور پھر اس ساری حقیقی جدّ وجہد کا ان لوگوں کے ذہنوں پر اثر جو اس میں حصّہ لیتے ہیں ۔۔۔ یہ سب بھی اہم ہیں۔ گویا سیاسی، عدالتی، فلسفیانہ نظریات، دینی عقائد اور اُن سے پھوٹنے والے محاکماتی نظام بھی تاریخی کشمکش میں اپنا اپنا اثر چھوڑتے رہتے ہیں اور اکثر حالتوں میں اس کی تشکیل میں دوسرے عناصر سے بھی زیادہ اہم کردار ادا کرتے ہیں۔

" خود مارکس اور میں یہ صُورتِ حال اُبھارنے کے کچھ کچھ مجرم ہیں کہ نئے ادیب اقتصادی پہلو پر اکثر ناواجب حد تک زیادہ زور دیتے ہیں۔ ہمیں تو اپنے مخالفوں کے خلاف اقتصادی اصُول پر اس لیے اصرار کرنا پڑا تھا کہ وہ اس کی اہمیت کے منکر تھے۔ پھر مارکس کو اور مجھے کبھی اتنا وقت اور موقع ہی نصیب نہیں ہُوا کہ انسانی زندگی میں جو دُوسرے عناصر کارفرما ہیں اُنہیں ان کا جائز مقام دلاتے ۔ یُوں بھی جب تاریخ کے کسی ایک قطعے (اقتصادی تاریخ) پر بحث ہو رہی ہو تو توجّہ اسی پر مرکوز رہتی ہے اور کوشش کی جاتی ہے کہ اسے بے عیب طور سے پیش کر دیا جائے۔ مگر بدقسمتی سے اکثر ہوتا یہ ہے کہ لوگ یہ سمجھ بیٹھتے ہیں کہ اُنہوں نے کسی نئے نظریے کا احاطہ کر لیا ہے اور اب وُہ اسے بلا تردّد عملی جامہ پہنا سکتے ہیں کیونکہ اُنہوں نے اس کے بنیادی

(اقتصادی) اصولوں کو ذہن نشین کر لیا ہے۔ حالانکہ ہوتا یہ ہے کہ اُنہوں نے ان اقتصادی اصولوں کو بھی ٹھیک طرح سے سمجھا نہیں ہوتا۔ اور میں آج کل کے بہت سے جدید مارکسیوں کو بھی اس الزام سے بری قرار نہیں دے سکتا کیونکہ ان لوگوں نے بھی اس سلسلے میں انتہائی حیرت انگیز بکواس پیش کی ہے۔" (سیلیکٹڈ ورکس آف کارل مارکس، ماسکو، صفحہ ۳۲۱)

اقبال اور مارکس کو بالعموم دو انتہاؤں کا درجہ دیا جاتا ہے۔ اقبال کو شاعر کے بعد کچھ سمجھا جاتا ہے تو فلسفی، اور مارکس کو رُوکھے پھیکے دہریے کے بعد کچھ سمجھا جاتا ہے تو اس رُوسی کمیونزم کا جدّ امجد جس میں زندگی کا مقصد یہ قرار پایا ہے کہ اقتصادی ترقی کی جائے۔ لیکن اقبال کے بارے میں اگر ہم یہ یاد کریں کہ اسے قوم کی اقتصادی ترقی سے کتنی گہری دلچسپی تھی تو امید ہے اس سلسلے میں ہمارا ذہنی تعطل ٹوٹنے میں مدد ملے گی اور ہمیں یہ احساس ہو گا کہ زندگی کا اقتصادی شعبہ ہماری سنجیدہ اور اجتماعی کوشش کا طالب ہے، اور اقتصادی شعبے میں اجتماعی کوشش کا نام سوشلزم ہے جس کی تعلیم مارکس نے دی تھی۔ بے شک انفرادی سطح پر ہم شاید ضرورت سے بھی بڑھ کر اقتصادی مفادات کی تلاش میں جُتے ہوئے ہیں لیکن جس طرح سیاسی آزادی کے لیے ہم نے کبھی مل جُل کر جدوجہد کی تھی جب تک اقتصادی پسماندگی سے نجات کے لیے بھی اسی طرح کی اجتماعی جدّوجہد نہیں کریں گے صُورتِ حال بدلنے کے امکانات پُوری طرح روشن نہیں ہوں گے۔

اگر بعض لوگوں کو ترکِ قرآن کا ایسا ہی جنُون ہے تو وہ اقبال ہی کے حوالے سے یہ جان لیں کہ اقتصادی پسماندگی خدا کا عذاب ہوتی ہے اور اس کے خلاف ملّت کو مجموعی طور سے سرگرمِ عمل ہونا چاہیئے۔ کیا اس عذاب کو محض اس لیے مسلّط رکھا جائے گا کہ اِس سے نجات کے راستے کا نیا نام سوشلزم ہے؟

اقتصادی خوشحالی کی اجتماعی کوششوں کو مارکس کی تعلیم نے عام کیا ہے۔ اجتماعی یا سوشلسٹ یا کمیونسٹ نظام بظاہر زندگی کے اقتصادی پہلو کو اوّلین اہمیت دیتا ہے۔ لیکن جہاں تک مارکس یا اینگلز کی اپنی تحریروں کا تعلق ہے یہ حقیقت اب ڈھکی چھپی نہیں رہی کہ اجتماعی یا منصوبہ معیشتوں کا منتہیٰ بھی حقیقی اور وسیع تر زندگی ہو سکتا ہے۔ اگر ہم پر یہ نکتہ کھل جائے تو سوشلزم کا تصور ایک نیا تناظر اختیار کر جاتا ہے۔ اب ہماری اقتصادی زندگی کا جو منظر ہمارے سامنے کھلتا ہے اس سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ انسانی اور دینی زاویے سے بھی اقتصادی شعبے میں ترقی کرنا ضروری ہے اور اقتصادی ترقی کے لیے اگر اجتماعی انداز سے کوشش کی جائے تو اس کا لازمی نتیجہ انفرادی غلامی یا زندگی کی کوتاہی نہیں ہوتا۔

یہی وہ مقام ہے جہاں اقبالؒ اپنے دور کا سب سے بڑا مسلمان نظر آتا ہے اور سب سے بڑا سوشلسٹ بھی — یہی وہ مقام ہے جہاں اقبالؒ نے قائدِ اعظمؒ کو قیامِ پاکستان کی ترغیب دیتے ہوئے ۲۱ ،جون ۱۹۳۷ء کو بسترِ مرگ سے لکھا تھا:

> "اسلام کے لیے اشتراکی جمہوریت (سوشلزم) کو کسی موزوں شکل میں قبول کرنا حقیقت میں اسلام سے انحراف نہیں بلکہ اسلام کی اصل پاکیزگی کی طرف لوٹنے کے مترادف ہے۔"

اور یہی وہ مقام تھا جس نے ۲۶ ،مارچ ۱۹۴۸ء کو چاٹگانگ میں قائدِاعظم محمد علی جناح کے منہ سے یہ الفاظ کہلوائے تھے:

> جب یہ کہا جاتا ہے کہ پاکستان کی بنیادیں سماجی انصاف اور اسلامی سوشلزم

پڑھیں تو نہ صرف میرے بلکہ کروڑوں
مسلمانوں کے جذبات و احساسات کی
ترجمانی کی جاتی ہے۔"

قائداعظم کے ان الفاظ کو دُہرا کر ہم اقبالؒ کو عظیم ترین خراجِ عقیدت پیش کر رہے ہیں۔ جب صاحبِ علم اقبالؒ کے فکر کو مردِ میدان جناح نے اپنا لیا تو اس سے بڑھ کر اقبال کو کوئی کیا خراجِ عقیدت پیش کرے گا۔ البتہ اب یہ ہماری ذمہ داری ہے کہ اقبال کے فکر کی معراج اور قائداعظم اور کروڑوں مسلمانوں کے جذبات و احساسات کی ترجمان — اسلامی سوشلزم۔ کو کیونکر اور کب پاکستان میں نافذ کرتے ہیں۔

○

# پاکستان کے بیدار عوام کے لیے
# ان کے
# سیاسی، معاشی اور سماجی مسائل پر
# چند انقلابی کتابیں

پاکستان کی سیاسی حالت، ذوالفقار علی بھٹو، -/۱

عوام کی عدالت میں، ذوالفقار علی بھٹو، ۱/۲۵

مودودیت اور موجودہ سیاسی کشمکش، محمد صفدر میر، -/۳

گرفتاری سے قاتلانہ حملے تک، مرتبہ: محمد حنیف رامے، -/۳

دبِّ اکبر، (دین، فن، سیاست پر مضامین) محمد حنیف رامے، -/۵

زمینداری، جاگیرداری اور اسلام، رحمت اللہ طارق، -/۸

چینی کمیون، فیلکس گرین، ۲/۲۵

[انگریزی میں]

Political Situation in Pakistan, Z.A. Bhutto, 1/00

e People Judge, Z.A. Bhutto, 1/25

an & the Alliances, Z.A. Bhutto, 1/25

ne of a Federal Constitution Pakistan, J.A. Rahim, 2/00

★ ★ ★

البیان، چوک انارکلی، لاہور